## مچھر تنگ نہ کریں

مچھر نہ آویں اور نہ ستاویں۔ انجیر کی چار لکڑی گول سی کر ان پر بکری کا خون تازہ لگا کر گھر کے چاروں کونوں میں ایک ایک لکڑی رکھیں۔ رکھتے وقت یہ دعا پڑھنی جائیں۔ اَیَّتُھَا الْبَرَاغِیْثُ وَالْبَعُوْضُ اِنَّکُمْ مِنْ جُمْلَۃِ الْجُنُوْدِ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ بِالْوَاحِدِ الْمَعْبُوْدِ الَّذِیْ اَھْلَکَ عَادًا وَّثَمُوْدَ اَنْ تَجْتَمِعُوْا عَلٰی ھٰذَا الْعُوْدِ حَتّٰی لَا یَبْقٰی مِنْکُمْ وَالِدٌ وَّلَا مَوْلُوْدٌ جس قدر مچھر گھر کے اندر ہوں گے وہ ان لکڑیوں پر جمع ہو جاویں گے۔ پھر ان لکڑیوں کو باہر پھینک دیں۔ ان میں سے کسی کو نہ ماریں۔

## مچھر پاس نہ آئیں

اسپند کاغذ وغیرہ پر رکھ کر اپنے سر اور پاؤں پر رکھیں تو مچھر پاس نہیں آتے۔

## پھر بھاگ جائیں

بکری کے پتہ کے پانی میں روغن زیتون ملا کر چارپائی کے پاؤں پر مل دیا جائے تو مچھر پاس نہیں آتے۔

## کتے کاٹے کا علاج

کتا دیوانہ کسی کو کاٹ کھاوے۔ تو اس عمل کو اس طرح پر کیا جائے صحت پاوے نہایت مجربات سے ہے۔ عمل پڑھنے والا شخص اپنے روبرو کتے کاٹے ہوئے انسان یا حیوان ہو تو کھڑا کرا دے۔ اور سات آدمی اور نمازی اس کے گرداگرد چاروں طرف بیٹھیں اور سات ڈلی گڑ کی لیکر ان پر سات مرتبہ یہ نام اصحاب کہف پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِلٰھِیْ بِحُرْمَتِ مَلِیْخَا مَکْسَلِمِیْنَا کَشْفُوْطَطْ تَبْیُوْنُسْ اَذْرَنَطْیُوْنُسْ کَشَافَطْیُوْنُسْ یُوَانِسْ بُوْسَ وَاسْمُ کَلْبُھُمْ قِطْمِیْرُ ۔ اور ان سات آدمیوں میں سے ایک آدمی کے ہاتھ میں وہ ڈلیاں گڑ کی دی جائیں۔ اسی طرح وہ اپنے پاس والے کو اسی طور سات آدمیوں کو دیتے ہوئے پھر اس پڑھنے والے کو دے دی جائیں۔ وہ اپنے ہاتھ میں لے کر ایک ڈلی کتے کاٹے ہوئے کو کھلا دیوے۔ ایسے ہی چھ



دن تک اسی وقت کھلا دیں۔ انشاء تندرستی حاصل ہووے۔

## گیدڑ کاٹے کا علاج

گیدڑ کا کاٹنے والا بھی اسی ترکیب سے اچھا ہو جاتا ہے۔

## سانپ کاٹے کا علاج

کیسا ہی کالا سانپ کسی کو کاٹ کھاوے بفضلہ تعالیٰ سانپ کے کاٹے سے تو نہ مرے اس آیت کو اکیاسی مرتبہ پہلی رات محرم سے دسویں رات محرم تک روزمرہ بعد نماز عشاء پڑھے ہر دفعہ پڑھ لینے کے بعد اپنے داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر پھونک لیا کرے سال بھر تک اس عمل کا کرنے والا عامل رہتا ہے۔ جب کہ سانپ کا کاٹا ہوا بیمار خود آوے یا اس کا کوئی آدمی خبر لاوے تو فوراً اس کے منہ پر ایک تھپڑ مارے۔ بفضل خدا اسی وقت بیمار اچھا ہو جاوے۔ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَمَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ اللّٰہُ رَمٰی وَلِیُبْلِیَ الْمُؤْمِنِیْنَ مِنْهُ بَلَآءً حَسَنًا ۔ اسی طرح ہر سال دس رات عشرہ محرم کو یہ آیت پڑھ لیا کرے۔ ہر سال اس کا عامل رہے۔ جس سال نہ پڑھے اثر جاتا رہے۔ جس کے تھپڑ مارے اس کو یہ نہ معلوم ہو کہ عامل تھپڑ مارے گا۔

## زہریلے سانپ کے کاٹے کا علاج

اوپر والا علاج نہ ہو سکے تو یہ بھی مجرب ہے اس کو کام میں لاوے کیسا ہی زہریلا سانپ کاٹے مریض دوبارہ زندگی حاصل کرے۔ ایک دفعہ بسم اللہ پڑھ کر ایک دفعہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَآءٍ وَّدَوَآءٍ وَّبِعَدَدِ کُلِّ عِلَّۃٍ وَّشِفَآءٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ پھر ۲۱ مرتبہ یہ آیات شفا پڑھے وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَھُدًی وَّرَحْمَۃٌ

لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۔ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ۔ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ۔ پھر سورہ الحمد ۱۱ مرتبہ پڑھے۔ اور پھر ایک مرتبہ اوپر لکھا درود شریف پڑھے اور پانی سیر دو سیر پر دم کرے۔ اور اپنے علاوہ اور سات نمازیوں سے پھونک دلاوے۔ اور اس پانی میں سے کچھ پانی عمل پڑھنے والا پیوے اور ایک ایک گھونٹ پانی وہ ساتوں نمازی آدمی پیویں۔ ان سب کا جھوٹا سانپ کے کاٹے ہوئے کو پلائے زہر کا اثر دور ہو جائے گا اور مریض بچ جائے گا۔

### سانپ بھاگ جائیں

آدم و حوا کے نام گھر کے کونوں میں لکھ دیئے جائیں سانپ بھاگ جائیں۔

### سانپوں کا فرار

لوبان کی دھونی اس قدر زیادہ کی جاوے کہ اس کے دھوئیں سے بھاگ جاتے ہیں۔

## باغات اور کھیتی کی پیداوار میں اضافہ

### غلہ زیادہ پیدا ہو

جو کوئی بسم اللہ شریف کو ایک کاغذ پر ایک سو مرتبہ لکھ کر اپنے کھیت میں دفن کرے تو غلہ بہت زیادہ پیدا ہووے اور تمام آفات سے محفوظ رہے۔

### کھیتی کو نقصان نہ پہنچے

چار ٹھیکری پر یہ خاتم مع اسماء رؤس لکھے ۔ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَهُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ فَقَالَ لَهُمُ اللّٰهُ مُوْتُوْا فَمَا تُوْكَذَالِكَ يَمُوْتُ كَذَا وَكَذَا وَيَمْتَنِعُ نُوْشٌ كَيْهَا بُوْشٌ اَدْرِيَا نُوْشٌ لَبِيَاشٌ عَيْبُوْشٌ عَيْنَا نُوْشٌ كَيْدَ رَبُوْشٌ اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا



هُمْ خَامِدُوْنَ ۔ يٰحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ فَاَصْبَحُوْا لَا يُرٰى اِلَّا مَسٰكِنُهُمْ مَا يَذُوْقُهُمْ تَسُوْرُهُ لیکل۔ اور پھر لوبان کی دھونی دے کر کھیتوں کے چاروں کونوں پر دفن کر دے کوئی پرندہ اور کوئی کیڑا نقصان نہ پہنچاوے۔ اور کوئی کیڑا خاص طور سے کھیتی کو برباد کرتا ہو جیسے کاترا یا چوہا وغیرہ تو اس کا نام کاغذ کی جگہ لکھ دیا کرے۔

### چوہوں سے بچاؤ

زراعت کے کھیتوں میں چوہے پیدا ہو جاتے اور وہ نقصان پہنچاتے ہیں ان کے دفعیہ کے لیے یہ اسماء دو طریقوں سے لکھے جاتے ہیں ایک کا طریقہ یہ ہے۔ کہ کاغذ پر جمعرات کی صبح کو لکھے اور ایک بانس کی لکڑی میں باندھ کر کھیت کے چاروں طرف چھوڑ کر کھیت کے بیچوں بیچ لکڑی کو گاڑ دیوے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِحُرْمَةِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِحُرْمَةِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الٰهِي بِحُرْمَةِ حضرت بایزید عثمانی از شر موشہائے موجود من نگہدار۔

دوسرا طریقہ یہ ہے۔ اگر چوہے کھیت میں بہت ہی بہ اندن رہتے ہوں تو اس طرح سے کاغذ پر لکھ کر کسی آبخورے مٹی میں رکھ کر اس کا منہ دیوے سے بند کر کے کھیت کے درمیان میں گاڑ دیوے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
الٰهی بحرمت بایزید عثمانی
از شر موشہا
نگہدار
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

یہ حضرت بایزید عثمانی دوسرے بزرگ ہیں حضرت بایزید اور صاحب ہیں۔

(۴) ہینگ کو باغ میں اور کھیتوں وغیرہ میں کسی جگہ ڈال دے تمام موذی جانور مثل چوہا وغیرہ و سید وغیرہ بھاگ جاتے ہیں۔

# آفات وبلیات اور وبائی امراض سے بچاؤ

خدا نے انسان کو اس لیے پیدا کیا ہے۔ کہ اس کو پہچانیں اور اسی کی عبادت کریں جن سے منع کیا ہے اُن سے باز رہیں حلال روزی کمانے کی تدابیر اختیار کریں۔ تاکہ تمام سیری کا سے دینی و دنیوی کام انجام پاتے رہیں لیکن خواہش نفسانی ہر کسی کی ایسی بڑھ گئی ہے۔ کہ جن برائیوں سے روکا گیا ہے اُن کو کرنا اچھا جانتے ہیں جب کہ بادشاہان وقت مخالفت و بغاوت پر رعایا کو سزا دے دیتے ہیں تو کیا اس احکم الحاکمین کو یہ حق حاصل نہیں ہے کہ نافرمانی پر سزا دے۔ پہلے انبیائے کرام کے زمانہ میں جن لوگوں نے نافرمانی اختیار کی قہر ربانی میں مبتلا ہوئے تو اس وقت میں یہ قہر خداوندی نہیں تو اور کیا ہے کہ طاعون۔ ہیضہ۔ انفلوئنزا۔ لنگڑا بخار۔ گردن توڑ بخار۔ چیچک وغیرہ کی تکالیف میں ہزاروں مرد عورت اور بچے مر رہے ہیں بقا ہوئے سینکڑوں مویشی بکرا بکری مرے جن سے اُن کے مالک پریشان ہوئے ہزاروں تدابیر علاج معالجہ کی اختیار کی گئی لیکن کوئی سود مند نہ ہوئی۔ جب توبہ استغفار درگاہ خدا میں پیش کی گئی رفع ہوئی۔ پھر اپنے معافی قصور پہ قائم نہ رہے تو زلزلے بارش کی زیادتی و خشک سال کی شکل میں عتاب خداوندی ظہور میں آ رہا ہے اس وقت میں ہر ایک علم کی ترقی ہے علم ہی ایسی شے ہے کہ اس سے بُرے بھلے کی تمیز ہوتی ہے جن کاموں سے برائیاں ظہور میں آویں ان کو اختیار نہ کریں سب جانتے ہیں کہ نیک کاموں میں بھلائیاں ملتی ہیں پس نیک کام کیا کریں۔ خدا و رسول کے احکام بصدق دل بجا لاتے رہیں تو کبھی کسی ایسی بیماری میں مبتلا نہ ہوں جن کا علاج ہی نہیں۔

## وبا سے محفوظ رہے

ہر ایک بلا اور وبا کی دوری کے لیے جواہر القرآن جس میں قرآن شریف کی آیتیں جمع کی ہیں



وہ سات روز کا ورد ہے۔ پڑھا جاوے تو ہر کوئی محفوظ رہے اور بیماری بآسانی رفع جاتی ہے۔

## آفات سے محفوظ رہے

میلاد شریف کی محفلیں ہر گھر میں ہونی چاہئیں اور اس میں درود و سلام کثرت سے پڑھا جائے نہایت مجرب عمل ہے۔ خداوند کے محبوب کی خوشنودی خدا کی رضامندی ہے جیسا کہ حدیث قدسی میں آیا ہے قَالَ لَهُ الْوَاحِدُ الْاَحَدُ يَا نُوْرَ نُوْرِيْ وَيَا سِرَّ سِرِّيْ وَيَا خَزَائِنَ مَعْرِفَتِيْ اَفْدَيْتُ مُلْكِيْ عَلَيْكَ يَاسَيِّدَنَا مُحَمَّدٍ مِنْ لَدُنِ الْعَرْشِ اِلَى تَحْتِ الْاَرْضِ كُلُّهُمْ يَطْلُبُوْنَ رِضَائِيْ وَاَنَا اَطْلُبُ رِضَاءَكَ يَاسَيِّدَنَا مُحَمَّدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَّاحُ فَاتِحُ اللّٰهِ فرمایا اُس خدائے واحد نے کہ اے نور نور میرے اور اے بھید میرے اور اے خزانے میری معرفت کے خدا کیا میں نے اپنے ملک کو اوپر تیرے اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم عرش کے اوپر سے زمین کے نیچے تک کل شی طلب کرتی ہیں رضا میری اور میں خوشنودی چاہتا ہوں تیری اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کھولنے والے اور جاری کرنے والے اُمورات خدائی کے۔

## ہیضہ اور طاعون سے بچا رہے

حضرت غوث اعظم محی الدین ابو محمد سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جس جگہ وبائے ہیضہ یا طاعون ہو اُس بستی کے ہر ایک مکان کے دروازہ پر یہ دعا کاغذ پر لکھ کر چپکا دی جائے انشاء اللہ تعالیٰ تمام باشندے ان مکانوں کے حفظ و امن میں رہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اٰمِرُ مِلْدُ مَرْ يَقُوْلُ لَكَ شَيْخُ عَبْدُ الْقَادِرِ اُخْرُجِيْ مِنْ بَلَدِيْ هٰذَا اَمِلْرُ تَحِلِّيْ اِلَى الْجِبَالِ ترجمہ اے انجار

کی مان فرماتے ہیں تجھ سے شیخ عبدالقادر کر نکل جا برے اس شہر سے یا چڑھ پہاڑ پر نومبر ۲۲ء کو طاعون تجارہ میں نمودار ہوا قصبہ ہذا کے ہندو صاحبان کی زیادہ تعداد باہر نکل گئی بعض مسلمان بھی اُن کے ہم خیال نے راہ فرار اختیار کی اوپر والی دعا جلی اور خفی قلم سے لکھی گئی جن مکانوں پر لگائی گئی تمام ساکنین خیریت سے رہے اور جن مسلمانوں نے شریعت اسلام کے خلاف کام کیا یعنی یہ حکم ہوکر جہاں بیماری ہو وہاں نہ جاؤ۔ اور جہاں بیماری ہو وہاں سے مت نکلو اس کی تعمیل نہ کی۔ وہ مبتلا ہوگئے دیا ہے لیکن جنایت ایزدی تکلیف پاکر اچھے ہوگئے۔ کسی نے دھوبی کی شکل میں سر پر کپڑوں کا گٹھر رکھے ہوئے قصبہ سے باہر جاتے ہوئے دیکھا۔ اور کسی نے بیان کیا کہ لشکر کی شکل میں کچھ بیچ پہاڑ کی طرف جاتے ہوئے دیکھی۔ اور اسی روز سے نہ کوئی بیمار ہوا اور جو بیمار تھے اچھے ہوگئے۔

**مصیبت سے محفوظ رہے** اپنے غریب خانہ پر تین رات تک روزانہ گیارہ آدمیوں نے یہ ختم غوثیہ پڑھا اور حلوے پر نیاز دلاکر ہر شخص کو تقسیم کیا۔ اور وہاں ہی بیٹھے کھایا۔ ہر ایک شخص صحت ور رہا۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ یہ درود شریف بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ مَنْبَعِ الْعِلْمِ وَالْحِکَمِ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ دورات بیالیس بیالیس ہزار مرتبہ اور تیسری رات اکتالیس مرتبہ یَا شَیْخَ عَبْدَ الْقَادِرِ جِیْلَانِیْ شَیْئًا لِلّٰہِ پڑھ کر دعا مانگی اور خدا سے عرض کیا گیا خداوندا اگر دانی بلاراہ۔ زآفتہا نگہداری تو مارا۔

**آفت کا علاج** اس درود شریف کے متعلق سوتے میں کوئی بزرگ فرماتے ہیں کہ کیوں نہیں پڑھا مِنْ جَمِیْعِ الْبَلَاۗءِ وَالْبَلْوَاۗءِ صبح جو درد شنبہ کا دلائل الخیرات سے پڑھا تو اس میں یہ درود شریف پڑھنے میں



آیا اسی روز سے مسلمانوں نے اس کو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھا اسی روز سے بیماری بھی رفع ہوگئی۔ اور پڑھنے والے کے تمام مردمان خانہ بھی خیریت سے رہے وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ یَا رَبِّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ اَنْ تَغْفِرَلِیْ وَتَرْحَمْنِیْ وَاتُوْبَ عَلَیَّ وَتُعَافِیَنِیْ مِنْ جَمِیْعِ الْبَلَاۗءِ وَالْبَلْوَاۗءِ الْخَارِجِ مِنَ الْاَرْضِ وَنَازِلِ مِنَ السَّمَاۗءِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ بِرَحْمَتِکَ وَاَنْ تَغْفِرَ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْیَاۗءِ مِنْھُمْ وَالْاَمْوَاتِ وَرَضِیَ اللّٰہُ عَنْ اَزْوَاجِہِ الطَّاھِرَاتِ اُمَّھَاتِ الْمُؤْمِنِیْنَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْ اَصْحَابِہِ الْاَعْلَامِ اَئِمَّۃِ الْھُدٰی وَمَصَابِیْحِ الدُّنْیَا وَمِنَ التَّابِعِیْنَ وَتَابِعِ التَّابِعِیْنَ لَھُمْ بِاِحْسَانٍ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

**وبا دور ہو** برائے دفع وبا نہایت مجرب ہے صبح شام سات مرتبہ پڑھ کر گھر میں چاروں طرف پھونک دیا کرے ہرگز وبا میں نہ مرے۔ عبداللہ کے پوت آمنہ کے جائے پر بھاگ رہی وبا ہمارے گھر محمد آئے۔

ہیضہ جب کہ شدت سے ہو کاغذ کے پرچہ پر لکھ کر مکان کے دروازہ پر لگا دے مکان کے رہنے والے محفوظ رہیں۔ لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِھَا حَرَّ الْوَبَا الْحَاطِمَۃْ اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاھُمَا وَالْفَاطِمَۃْ اپنے یہاں جب کبھی پلیگ یا ہیضہ ہوتا رہا بمقابلہ طبی و ڈاکٹری علاج عملیات و اوراد زیادہ مفید ثابت رہے۔ اپنے تجربہ کی بنا پر ۲۷ء ریاست ٹونک میں ہیضہ سنا گیا اور عالیجاہ نواب صاحب بہادر کی ہمدردی رعایا معلوم کی تو اخبار دبدبۂ سکندری رامپور میں حضرت غوث پاک کا ارشاد رجسٹری عالیجاہ ممدوح کی خدمت شریف میں بھیجی گئی۔

# کاروبار میں ترقی

**اسمِ محمدؐ کی برکت** حضور علیہ السلام کا یہ اسم پاک کاغذ پر لکھ کر اپنی دوکان پر رکھے تجارت کو بہت فروغ ہو اور دن دوگنی رات چوگنی مال کی فروختگی ہو اس شکل پر لکھے۔ محمدؐ۔

**کاروبار میں نفع** جو شخص اس دعا کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کی تجارت میں نفع ہو۔

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ یَا فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ یَا رَحِیْمُ یَا وَدُوْدُ اَکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ رَبِطَاعَتِکَ عَنْ مَعْصِیَتِکَ۔ جمعہ کی نماز کے بعد ستر مرتبہ پڑھ لیا کرے تو اور بھی زیادہ نفع ہو۔

**فراخی رزق کے لئے** اس نقش کو چاندی کی انگوٹھی پر نقش کر کے اپنی انگلی میں پہنے اللہ تعالیٰ رزق زیادہ عطا فرمائے اور تجارت میں ترقی ہووے۔ اتنی احتیاط رکھے کہ ناپاکی میں نہ لے جاوے کیونکہ یہ قرآن مجید کی آیۃ ہے۔

نقـ ... لت
استغـ ... فروا
ر ... کم
انـ ... ہ
کـ ... ان
غفـ ... ارا
یـ ... رسل
السـ ... ماء



**آمدنی میں اضافہ** تین ہڈی لاکر ایک ایک پر یہ آیت لکھ کر ایک دوکان میں رکھے۔ دوسری مکان میں اور تیسری انگوٹھی پر نسب کرا کر اپنے پاس رکھے۔

وَاِذَا رَاَوْا تِجَارَۃً اَوْ لَھْوَا نِ انْفَضُّوْا اِلَیْھَا وَتَرَکُوْکَ قَائِمًا قُلْ مَا عِنْدَ اللہِ خَیْرٌ مِّنَ اللَّھْوِ وَمِنَ التِّجَارَۃِ وَاللہُ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ۔

# نامردی کا علاج

**نامردی دور ہو** نامرد کے واسطے سید السادات حضرت سید جلال الدین بخاری قدس اللہ سرہ نے فرمایا کہ تین دن تک ہر روز ایک دعا لکھے اور پانی میں گھول کر پی جاوے تین دن پینے سے مردمی دیکھے اول روز یہ لکھے بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کٓھٰیٰعٓصٓ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ وَصَلَّی اللہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ محمد وآلہ اجمعین الٰہی بحرمت محمد وعلی وفاطمہ الحسن والحسین علیہم السلام ان تعافینی من لعنت وتقدرلی علی الجماع وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ اجمعین دوسرے دن یہ لکھے حمعسق یا حمید یا ذوالجلال والاکرام لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین ان تعافینی من العنت تقدرلی علی الجماع وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ اجمعین تیسرے دن یہ لکھے بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کھیعص یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا اَحَدُ یا صمد یا فرد ان تعافینی من العنت وتقدرلی علی الجماع وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ اجمعین۔

## اولاد نرینہ کے لیے

حضرت شیخ المشائخ بابا فرید گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ کوئی عورت یہ چاہے کہ مجھے حمل رہے اور بچہ پیدا ہو تو اس کو چاہیئے کہ چھ پیسے کی شیرینی منگا کر نذر کرے پھر یہ تعویذ سات کاغذوں پر لکھے اور سات دن تک حیض آ کر نہا لینے کے بعد ہر روز ایک تعویذ پانی میں گھول کر پیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہووے اگر نہیں ہووے تو قیامت کے دن دامن گیر ہووے۔

| س | س | س | س | س | س | س |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| جمع | جمع | جمع | جمع | جمع | جمع | جمع |

## حمل قائم رہے

حمل کے واسطے یہ بھی مجرب ہے اس تعویذ کو لکھ کر عورت کے داہنے بازو پر باندھے اعتبار نہ ہو تو پہلے اس کو اس طرح آزما لیوے کہ یہ تعویذ مرغی کے بازو میں باندھ دیوے وہ انڈے دینے لگے۔

| ماحوم | ادع | اذ اھوا | ۳ سم ھو جعفر |
| --- | --- | --- | --- |

## حمل قرار پائے

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ جو کوئی اس دعا کو زعفران سے کاغذ پر لکھے حیض سے فارغ ہونے کے بعد عورت کی کمر میں باندھے موم جامہ کر کے تاکہ گندگی سے اثر نہ جائے حاملہ ہووے۔ جو درخت پھل دلا دے اس پر باندھے پھل لگے انشاء اللہ تعالیٰ
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو اللہ اللہ



مدبن
اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ حی حی حی حی حی حی حی حی
قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم وصلی اللہ علی خیر خلقہ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## بانجھ پن دور ہو

استقرار حمل کے لیے نہایت مجرب ہے ہزاروں مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ اس شکل کو اس جمعرات کے دن جو کہ شروع چاند کے مہینہ میں آتی ہے جس کو نوچندی جمعرات کہتے ہیں کاغذ پر لکھے اور عورت کے گلے میں باندھے اور جو جمعرات کہ مہینے کے بیچ میں آوے اس کی رات کو چومک آٹے کا بنا دے اس میں گھی اور بتی روئی کی ڈال کر جلاوتے وقت عورت اپنے دل میں کہے کہ جب بچہ پیدا ہو گا تو اس کے ہاتھ سے مسجد میں چراغ روشن کرایا جائے گا۔ بفضلہ تعالیٰ بیٹا پیدا ہو گا۔ ۷۸۶ لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہ حمل علی علی علی لھمہ لھمہ لھمہ لھمہ لھمہ لھمہ لھمہ موسیٰ موسیٰ موسیٰ سلبواھب بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وحدہٗ۔

## زچہ و بچہ کی جان سلامت رہے

جن مستورات کے بچے زچگی میں بیمار ہوتے رہتے یا مر جاتے ہوں ان کے تندرست رہنے اور مدت دراز تک زندگی حاصل کرنے کے لیے یہ طریقہ کام میں لائیں۔ جب کہ بچہ پیدا ہونے والا ہو اس سے دو ایک روز پہلے یہ دلو نامہ دو کاغذ پر لکھ کر ایک مکان کے صدر دروازہ پر اور دوسرا اس دروازہ پر جہاں بچہ پیدا ہونے والا ہو لگا دیا جائے۔

زچہ اور بچہ زچگی کے مکان میں حفاظت سے رہیں گے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِھَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَۃِ اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاھُمَا وَالْفَاطِمَۃ

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

# اسقاط حمل نہ ہو

کسی عورت کے ایسا ہو کہ حمل سے بچے پیدا ہو جاتے ہیں لیکن کچھ دن کے ہو کر مر جاتے ہوں یہ بیماری بھی ایک قسم کے مسان کی ہے وہ اگر یہ چاہیں کہ بچے نہ مریں اور دراز عمر کو پہنچیں تو ان کو چاہیے کہ اس بیماری کے دفعیہ کا علاج کریں بچوں کے لائق چھوٹے چھوٹے تین کرتے باریک ململ کے آستین دار صرف ایک سیون کے سلاویں جس کو کھڑی سیون کہتے ہیں گلا ان کا بلا سلا پھٹا ہوا رہے پھر ان میں سے ایک کرتے پر یہ تعویذ دو دو جگہ لکھے جاویں پہلا تعویذ کرتے کی اس جگہ پر لکھا جاوے جو کہ بچے کی داہنی بغل پر آوے اور اسی کے نیچے دوسرا تعویذ لکھا جاوے۔ اسی طرح دو تعویذ بائیں بغل کے نیچے اور دو سینے کے اوپر دو پیٹھ کے اوپر لکھے جاویں ایسے ہی دونوں کرتوں کو لکھ کر رکھا جاوے جس وقت کہ بچہ پیدا ہو جاوے تو اس کو نہلا دھلا کر ان کرتوں میں سے ایک کرتہ جو پہلے لکھا ہے وہ پہنایا جاوے گیارہ دن تک یہ کرتہ بچہ پہنے رہے بارھویں دن دوسرا نہلا کر بچہ کا ہو جانے پر دوسرا کرتہ تیرہ۱۳ دن



پہنائے رکھیں پھر تیسرا کرتہ سترہ۱۷ دن تک پہنائے رکھیں اور ان چالیس دن تک زچہ و بچہ زچہ خانہ ہی میں رہیں اکتالیسویں دن زچہ اور بچہ کو نہلا کر اور کپڑے جو میسر ہوں پہنا دیں اور باہر لا دیں بعنایت خداوندی بچہ کی عمر دراز ہوتی ہے حضرت پیر و مرشد کے خاندان میں ان کے آباؤ اجداد کے وقت سے ہزاروں عورتوں کے بچے ان کرتوں کے پہننے سے درازی عمر کے ہوئے۔ اس خاکسار کے بھی تجربہ میں آئے وہ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۲۳۰ | ۱۲۲۵ | ۱۲۳۲ |
|---|---|---|
| ۱۲۲۲ | ۱۲۲۹ | ۱۲۲۷ |
| ۱۲۲۶ | ۱۲۳۱ | ۱۲۲۸ |

## حمل قائم رہے

حاملہ عورت کے دل پر گھبراہٹ یا خفقان اور ہول دل کی شکایت ہو یا پیٹ یا کمر یا پیڑو میں درد پیدا ہوتا ہو۔ ایسے درد سے حمل ساقط ہو جایا کرتا ہے پس فوراً ایک سفید بڑی رکابی چینی کی لے کر سیاہی سے دعا و سورت اور نقش سورہ مزمل جو نیچے لکھا جاتا ہے لکھے اور پانی سے دھو کر ۲۱ دن لکھ کر پلایا کریں۔ زیادہ وقت نہ ہو تو گیارہ دن صبح نہار منہ روز پلا دے انشاء اللہ تعالیٰ ہر ایک شکایت سے محفوظ رہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا حَیُّ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۵۶۹ | ۲۱۵۶۲ | ۲۱۵۶۷ |
| ۲۱۵۶۴ | ۲۱۵۶۶ | ۲۱۵۶۸ |
| ۲۱۵۶۵ | ۲۱۵۷۰ | ۲۱۵۶۳ |

یاغفور  یاغفور  یاغفور

حصہ  تمّت  اول

تمام شد

والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ الا لہ الخلق والامر

# اِنکشافِ غیبی

موسوم بہ

# الحُبّ

معروف بہ

# مَن موہنی

## حصّہ دوم

اس دوسرے حصہ میں مظلوموں کی فریاد رسی، ظالموں کی بدانجامی

جادو وسحر کی خلاصی اور ان کی پہچان بتائی ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اس حصہ دوئم میں جو حالات درج کیئے ہیں یہ اگرچہ شرافت انسانی و اخلاق اسلامی کے خلاف ہیں لیکن بہت سے مظلوم ایسے بھی دیکھنے میں آئے ہیں۔ اور ہزاروں نے اپنی بے کسی اور بے بسی کی مجبوریاں ایسی ظاہر کی ہیں کہ ان کی ہمدردی کرنی بھی ایسی ہے کہ جیسے واجب القتل کو خدا نے فی القصاص کا حکم دیا ہے اور دوسری جگہ قرآن شریف میں وَجَزَآءُ سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِّثْلُهَا یعنی برائی کا بدلہ برائی فرمایا ہے۔ حکمران ملک بھی ظالموں اور سرکشوں و باغیوں کو پھانسی دیتے اور دار کھینچتے اور وہ بدکردار اپنے ظلم کی سزا پاتے اور مظلوم اپنی دادرسی حاصل کرتے ہیں۔

سب سے زیادہ عمدگی اور بہتری تو اس میں ہے کہ آیت پُر از لطافت کو ملاے اور خدائی اس حکم کو بجالاوے وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ (یعنی جو صبر کرتا ہے تو اس کو خدا جزا دیتا ہے) اور دوسرا ارشاد سراپا ارشاد ہے فَمَنْ عَفَا وَاَصْلَحَ فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ یعنی جو معاف کر دیتا ہے اور صلح کر لیتا ہے اس کو خدا جزا دیتا ہے مگر اس دنیائے فانی میں بہت کم ایسے لوگ ہیں جو صبر اختیار کرتے اور خدا کے یہاں مواخذہ ملنے پر صابر و شاکر رہتے ہیں۔ ظالموں کی عداوت کی مدافعت کے لیے اہل شریعت بھی واجب القتل کا قتل ہو جانا ہی چاہا کرتے ہیں۔ بغیر اس کے ظالم کی خونخواری سے رہائی نہیں پاتے پس ایسے مظلوم کی فریادرسی کے واسطے ان کی بدکرداری کی جزا ضروری ہے۔

## ظالم دشمنوں سے نجات کیلئے

**دلائل الخیرات** | جو مقبول رب الارباب ہے۔ یکشنبہ والے ورد میں حاشیہ



پر درج ہے اور انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ حضور پر نور محبوب رب غفور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ باسعادت میں ایک شخص مدینہ منورہ سے سامان تجارت ملک شام کو لے جایا کرتا تھا اور وہاں کا مال مدینہ مطہرہ لاتا تھا۔ کہ ایک مرتبہ راستہ پر خطر میں ایک قزاق گھوڑے پر سوار ملا اور کہنے لگا تیرے پاس جو مال و متاع ہے وہ میں لوں گا اور تجھے ہلاک کروں گا تاجر نے کہا کہ مال لے لے اور مجھے چھوڑ دے اس لٹیرے نے کہا کہ مال تو میرا ہی ہے لیکن اس کے ساتھ ہی پہلے تجھ کو قتل کروں گا سوداگر بے چارے نے کئی مرتبہ عاجزی سے منت سماجت کی مگر وہ باز نہ رہا۔ جب اس نے دیکھا کہ یہ ظالم مارے بغیر نہ رہے گا تو اس تاجر نے اتنی مہلت مانگی کہ میں نماز ادا کر لوں پھر اپنا کام کیجیو اس نے امان دی تاجر نے وضو کیا اور چار رکعت کی نیت کر کے نماز پڑھی اور آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر تین مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

يَا وَدُوْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدُ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يَا فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِيْ مَلَاَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ وَاَسْئَلُكَ بِقُدْرَتِكَ الَّتِيْ قَدَرْتَ بِهَا عَلٰى خَلْقِكَ وَبِرَحْمَتِكَ الَّتِيْ وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا مُغِيْثُ اَغِثْنِيْ تین مرتبہ پڑھی تھی کہ ناگہاں ایک سوار سبز کپڑے پہنے ہوئے ہاتھ میں ایک نور کا حربہ لیے ہوئے آپہنچا۔ قزاق نے سوار کو دیکھ کر اس کی طرف رُخ کر کے دوڑا۔ سوار غیبی نے قزاق کو گھوڑے سے گرایا اور سوداگر سے کہا کہ اس کو قتل کر کر سوداگر کہنے لگا کہ میں نے آج تک کسی کو نہیں مارا آخر یہ کہ اس غیبی سوار نے اس ظالم کو مار ڈالا۔ اور سوداگر کہنے لگا کہ میں تیسرے آسمان کا فرشتہ ہوں۔ جب تو نے پہلی مرتبہ دعا پڑھی میں نے ایک کڑکا کی آواز آسمان میں سُنی سمجھا کہ کوئی امر حادث ہونے والا ہے پھر دوسری مرتبہ جب تو نے دعا کی تو دروازے آسمان کے کھل گئے اور ان سے مثل آگ کے

چنگاری اڑتی تھی پھر تیسری مرتبہ جب تو نے دعا کی تو حضرت جبرئیل آسمان سے اترے اور ندا کی کہ کوئی مظلوم کی خبر لینے والا ہے۔ آخر مجھے حکم ہوا اور تو جان لے کہ یہ دعا جو کوئی اپنی سختی و تکلیف و بلا کی دشمن کے لیے پڑھے حق تعالیٰ اس کی دستگیری کرے گا۔ جب کہ وہ سوداگر واپس مدینہ طیبہ آیا اور حضور پر نور میں حاضر ہوا۔ اور تمام اپنا ماجرا عرض کیا۔ حضور محبوب ربِ غفور نے فرمایا کہ اسمائے حسنہ میں سے ایک دعا ہے اس سے جو شخص دعا کرے گا ضرور قبول ہوگی۔

حضرت امام بونی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب شمس المعارف میں لکھتے ہیں کہ کوئی ظالم کسی عاجز و غریب اکیلے و تنہا پر ایسا ظلم کرے کہ زندگی اس کی تنگ ہو جاوے تو اپنی مجبوری اور بے بسی کی حالت میں اس دعا کو جس قدر ہو سکے نہایت عاجزی سے پڑھے حضرت امام بن ادریس خوارزمی فرماتے ہیں کہ اس دعا کے پڑھنے سے فرشتے کانپ جاتے ہیں اور ایک آواز گرج جیسی ہوتی ہے اور کڑک معلوم دیتی ہے اور ایک سوار نیزہ ہاتھ میں لیے نمودار ہوتا ہے اور اس ظالم کو ہلاک کرتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ يَا وَدُوْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذُو الْعَرْشِ الْمَجِيْدُ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يَا فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ يَا ذُو الْعِزَّةِ الَّتِيْ لَا تُرَامُ وَالْمُلْكُ الَّتِيْ لَا يُضَامُ يَا مَنْ عَلٰى نُوْرِهٖ اَنْ كَانَ دَعَرْشِهٖ اَغِثْنِيْ پڑھ کر تین مرتبہ يَا مُغِيْثُ اَغِثْنِيْ پڑھے اور پھر ایک مرتبہ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

## دشمن ہلاک ہو جائے

کسی کے ظلم سے اتنا تنگ ہو کہ زندگی دشوار ہو اور اس کے ہلاک ہوئے بغیر زندہ نہیں رہ سکتا تو بے حد مجبور ہونے پر یہ کرے کہ سیسے کی ایک چھوٹی سی تختی بنا وے اور اس پر یہ وفق بسم اللہ شریف لکھ کر بعد میں اس شخص کا نام لکھے اگر نام میں اس کے محمد ہو تو نام نہ لکھے فرضی نام تجویز کر کے لکھ دے لکھنے کے بعد سرخ لہسن



کی دھونی دے کر ایسی جگہ دفن کرے جہاں ہمیشہ آگ جلتی رہتی ہو تختی کو آگ سے اس قدر نزدیک دفن نہ کرے کہ جلدی پگھل جاوے کیوں کہ اس کے پگھلتے ہی وہ شخص جلدی سے مر جائے گا تو خدا تجھ سے بدلہ لے گا دیر میں پگھلے گا یعنی جس قدر گرم ہو گا وہ ظالم اپنے ظلم سے باز رہے گا اور مہربانی کرے گا۔

## وفق یہ ہے

اس وفق میں فلاں کی جگہ نام لکھنا ہے

| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم | فلاں |
|---|---|---|---|---|
| اللہ | الرحمٰن | الرحیم | فلاں | بسم |
| الرحمٰن | الرحیم | فلاں | بسم | اللہ |
| الرحیم | فلاں | بسم | اللہ | الرحمٰن |
| فلاں | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |

اس جگہ اس شخص کا نام لکھے

غرضیکہ تختی آگ سے دور دفن کرے تاکہ گرم رہے۔

جس وقت یہ وفق لکھ لیوے تو اس دعا کو سات سو مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ الَّذِيْ عَنَتْ لَهُ الْوُجُوْهُ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّيَ وَتُسَلِّمَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ وَاَنْ تَقْضِيَ حَاجَتِيْ فِيْ فُلَانٍ (یہاں نام اس شخص کا لیا جاوے) اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ تَعْلَمُ اِنَّهٗ كَانَ يَرْجِعُ عَمَّا هُوَ فِيْهِ فَاهْدِهٖ وَوَفِّقْهُ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ لَا يَرْجِعُ فَاَنْزِلْ عَلَيْهِ بَلَائَكَ وَسَخَطَكَ وَغَضَبَكَ وَاَهْلِكْ يَا قَاهِرُ يَا قَهَّارُ يَا قَادِرُ يَا مُقْتَدِرُ يَا اللّٰهُ ایک دفعہ آخر میں اس کا ترجمہ بھی ایک ایک حرف پر دل لگا کر پڑھے۔ اے اللہ تیرے نام پاک سے شروع کرتا ہوں تو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے ساتھ نام اللہ کے

جو زندہ اور قائم ہے جس کے واسطے گردنیں جھک گئیں اور آوازیں نرم ہو گیا اور دل اس کے خوف سے ڈر گئے میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ ہمارے سردار حضرت محمدؐ اور ان کی اولاد پر درود اور سلام نازل فرما اور فلاں بنام اس شخص کا لیا جائے کی نسبت میری حاجت پوری کر دے۔ اے اللہ تو جانتا ہے کہ اگر وہ اپنی برائی سے باز آجائے گا تو اس کو ہدایت کر اور توفیق دے اور اگر تو جانتا ہے کہ وہ باز نہ آئے گا پس تو اس پر اپنی بلا اور غصہ اور غضب نازل فرما۔ اے قہر والے۔ اے قدرت والے اے اللہ۔

## دشمن کو شدید تکلیف پہنچانا

انسان کے جس اعضار کا نام لیا جائے گا اسی حصہ جسم سے خون بہنے لگے گا۔

ترکیب اس کی یہ ہے کہ اس آیت فَاِذَا نُفِخَ فِی الصُّوْرِ نَفْخَۃٌ وَّاحِدَۃٌ وَّ حُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُکَّتَا دَکَّۃً وَّاحِدَۃً فَیَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَۃُ وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِیَ یَوْمَئِذٍ وَّاهِیَۃٌ ط کو سیسے کی تختی پر ایک طرف لکھے اور دوسری طرف نقش جو نیچے لکھا جاتا ہے جب کہ قمر عقرب میں ہو (اس کا پتہ جنتری سے لگے گا اس میں لکھا ہوا ہوتا ہے) شنگرف رومی باریک پیس کر پانی میں گھوٹ کر اس سے لکھے بعد میں اس کا نام اور اس کی ماں کا لکھے۔ پھر اس تعویذ کو کسی چھوٹی یا بڑی نہر کے بہاؤ پر جو مشرق (پورب) کی طرف بہہ کر جاتی ہو کسی چیز میں بند کر کے سرخ تاگے سے باندھ کر پانی میں ایسے لٹکا دے کہ بہہ نہ جاوے پانی کے اوپر تیرتا رہے۔ اگر بہہ جائے گا تو وہ شخص مر جائے گا اور خدا کے ہاں مظلمہ ہو گا اور سات روز سے زیادہ پانی میں پڑا نہ رہنے دے۔

اور جب اس کا خون روکنا منظور ہو تو اس تختی کو پانی سے نکال کر سیسے کے اوپر سے حروف مٹا دے یا پانی سے دھو ڈالے اور آیۃ الکرسی اور سورہ قل ہو اللہ



اور قل اعوذ برب الفلق و قل اعوذ برب الناس کاغذ پر لکھ کر اس شخص کو پلا دے

نقش یہ ہے جو تختی کے پشت پر لکھا جاتا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ف نقا | ا | ت | ف | | | ٥ | – | ٧ | |
| ح | ح | ح | ا | | | ٥ | .C | .C | |
| و | | ن | و | | | ٣ | – | C | |
| الصد | | ن | ا | | | G | – | [illegible] | ٧ |
| نفخت | | ه | ی | | | c | ٤ | ١ | C |
| ح واح | | ص | د | | | – | G | ٩ | – |
| ن حمل | | ل | د | | | .C | .C | .C | ٥ |
| ذ الارض | | | | | | G: | α | C: | ٥ |
| والجب | | | | | | – | ٧. | ١ | ١ |
| ندک | | | | | | | | | |
| د | | | | | | | | | ح |

## دشمن برباد ہو جائے

اعداؤں کی مقہوری دشمنوں کی خرابی کے لیے مجرب ہے۔ آدھا مہینہ چاند کا گزر جانے پر جو دن ہفتہ کا آئے اس روز ٹھیک بارہ بجے دشمن کے مکان کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور پڑھتے وقت نمک کی ڈلی منہ میں ڈال لیوے۔ پھر سات مرتبہ یہ پڑھے اَللّٰهُمَّ سَیِّدِ الْقَاهِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ بِسْمِ اللّٰهِ قَهَّارِیْ بِسْمِ اللّٰهِ جَبَّارِیْ اور پھر یہ اسم دو سو مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ یَا قَاهِرُ بِالْقَهْرِ فِیْ قَهْرِ قَهْرِكَ یَا قَهَّارُ اس کے بعد پھر سات مرتبہ اوپر والا درود پڑھے جب تمام ہو جائے تو دونوں ہاتھ اٹھا کر کے

دونوں ہاتھ کی پیٹھ پر تین مرتبہ پھونک دے کر تین ہی مرتبہ زمین پر الٹے ہاتھ دے دے مارے ہر روز اسی طرح کرے دشمن خوار ہو یا مہربان ہو جائے۔

## دشمن کو خوار کرنا

واسطے خواری دشمن اگر اسم یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالطَّرْقِ ایک سو ستر بار پڑھے اور ہر بار دشمن کا نام لیا جائے عجب نہیں کہ اسی وقت یا اسی ہفتہ میں یا مہینہ میں یا زیادہ سے زیادہ اسی سال میں خوار ہو جائے۔

## دشمن ذلیل ہو

کورے ٹھیکرے پر سورۂ فیل تمام لکھے اور دو ٹکڑے کر کے ایک دشمن کے گھر میں اور ایک پرانی قبر میں گاڑ دے اس کو ذلت ہو گی۔

## دشمن کو بیمار کرنا

اگر ایک آبخورے کے ۶۳ ٹکڑے کر کے ہر ٹکڑے پر سورہ تبت بغیر بسم اللہ کے ایک بار پڑھے اور دشمن کے گھر میں کل ٹھیکریاں ڈالے تباہ و بیمار ہو جائے۔

## دشمن کو پریشان کرنا

جس کے دشمن بہت ہوں یہ اسم آدھی رات کو اکہتر بار تین دن تک پڑھے اور چولہے کی خاک پر دشمن کے گھر کی طرف اڑا دے اور اس کا نام لیتا جائے یَا قَهَّارُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا يُطَاقُ انْتِقَامُهٗ يَا قَاهِرُ۔

## دشمن کو برباد کرنا

درمیان دو قبروں کے دوپہر کے وقت ۴۱ بار ہر روز پڑھے خوار ہو جائے۔

اَللّٰهُمَّ شَتِّتْ شَمْلَهُمْ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ وَانْكُسْ اَعْلَامَهُمْ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ وَفَرِّقْ جَمْعَهُمْ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ وَاَحْبِطْ اَعْمَالَهُمْ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ وَحَوِّلْ اَحْوَالَهُمْ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ وَطَوِّلْ اَحْزَانَهُمْ



يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ وَقَلِّلْ اَعْمَالَهُمْ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ وَخَرِّبْ بُنْيَانَهُمْ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ وَقَرِّبْ اٰجَالَهُمْ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ وَاشْغَلْهُمْ بِاَبْدَانِهِمْ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ فَاَخَذْنٰهُمْ اَخْذَ عَزِيْزٍ مُّقْتَدِرٍ بِقُدْرَتِكَ يَا قَدِيْرُ بِقَهْرِكَ يَا قَهَّارُ اَهْلِكْهُمْ كَاِهْلَاكِ شَدَّادٍ وَاَغْرِقْهُمْ كَاِغْرَاقِ فِرْعَوْنَ يَا قَهَّارُ بِقَهْرِكَ تَقَهَّرْتُ بِالْقَهْرِ وَالْقَهْرُ فِیْ قَهْرِ قَهْرِكَ يَا قَهَّارُ۔

## دشمن کی ہلاکت کے لیے

یہ ایک نماز ہے جو دشمنوں اور ظالموں اور سرکشوں کی ہلاکت کے لیے پڑھی جاتی ہے جس کی ترکیب یہ ہے کہ نیت کرے دو رکعت نماز کی اس طرح سے نَوَيْتُ اَنْ اُصَلِّیَ لِلّٰهِ تَعَالٰی رَكْعَتَیْ صَلٰوةِ الْقَتْلِ الْفُلَانِ فلاں کی جگہ نام لیا جائے خواہ ایک ہو یا چند شخص مُتَوَجِّهًا اِلٰی جِهَةِ الْكَعْبَةِ الشَّرِيْفَةِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ پھر تین مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَادِرِ الْقَاهِرِ وَهَالِكِ الْاَعْدَاءِ الظَّالِمِ پھر ایک مرتبہ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ النَّارِ وَمِنْ شَرِّ الْاَعْدَاءِ وَمِنْ غَضَبِ الْجَبَّارِ الْعِزَّةُ لِلّٰهِ پھر بسم اللہ اور سورہ الحمد پوری پڑھ کر سورہ الم ترکیف تین مرتبہ پڑھے اور رکوع میں جا کر تین مرتبہ پڑھے سُبْحَانَ رَبِّیَ الْقَهَّارُ اور سجدہ میں تین مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْجَبَّارُ پڑھے۔ اور پھر دوسری رکعت مع بسم اللہ اور سورہ الحمد پڑھ کر رکوع اور سجدہ میں وہی اوپر والے الفاظ ادا کرے اور التحیات و دعا پڑھ کر سلام پھیرے بعد سلام سجدہ میں جا کر اکتالیس مرتبہ یہ دعا پڑھے يَا قَاهِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا يُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ يَا قَاهِرُ پھر اپنی ٹوپی یا پگڑی سر سے اتار کر زمین پر مارے اور اپنی زبان سے کہے الٰہی فلاں (نام) اس شخص کا کے کر ظالم کو ڈرتا ہوں تیری عظمت قہر قہار سے۔ الٰہی تو اس کو اس دنیا سے اٹھا لے لیکن خدا

کا خوف بھی مدنظر رہے۔ اس میں ہی نہیں بلکہ جو عمل دشمنوں کی ہلاکی اور نقصان رسانی کا کیا جاوے ایسی جگہ ہو جہاں کوئی اپنا عزیز نہ آتا ہو۔ اور پڑھنے کے بعد بھی نظر کسی عزیز پر نہ پڑے ہفتہ کا دن اور دوپہر کا وقت ٹھیک اور آخر مہینہ چاند کا ہو۔ اگر شروع مہینے کرے گا خود نقصان اُٹھاوے گا۔

## دشمن کا پیشاب بند ہو جائے

دشمن کا پیشاب بند ہو جائے منحوس ساعت ٹھیک دوپہر کے وقت آخر مہینے چاند میں انڈے کے چھلکے پر قلم نیا بنا کر سیاہی سے انا اعطینا لکھے۔ جس کسی مرد یا عورت کا پیشاب بند کرنا ہو اس کا نام اگر مرد ہو تو اس کے باپ کا نام اور اگر عورت ہو تو اس کی ماں کا نام بھی لکھے۔ اور نوشادر اور جائفل اور مرچ سیاہ تینوں کو ملا کر آگ پر جلاوے اور اس کا دھواں تعویذ کو دے کر پھر ایک سُرخ کپڑے میں پیٹے اور چولہے میں آگ جلنے سے زیادہ نیچے دفن کرے تاکہ جل نہ جاوے اور دفن کرتے وقت زبان سے کہے کہ فلاں کے بیٹے یا فلاں کی بیٹی کا پیشاب بند ہو جاوے ساتویں دن چولہے سے نہ نکالا گیا تو وہ شخص مر جائے گا ترکیب لکھنے اس طرح پر ہے۔

## دشمن کی نیند ختم ہو جائے

انا جعلنا لک ربک دان ح
اعطین ان ش ان ع ل
الکوثر ھو ال اب ت ر

دشمن کو نیند نہ آئے جس وقت اُلّو مرتا ہے یا اس کو ذبح کیا جاتا ہے تو ایک آنکھ اس کی کھلی رہتی ہے۔ بس وہ کھلی آنکھ جس کے سرہانے رکھ دے یا اپنے ہی پاس رکھے تو اُس کو بالکل نیند نہیں آئے گی۔

## دشمنوں میں باہمی لڑائی ہو جائے

دشمنوں کی جماعت میں نااتفاقی پیدا کرانی ہو تو ان اسماء کو یا بادُوُ یا طلمیا شوہا۔

ایک پتھر کے ٹکڑے پر لوہے کے قلم سے کندہ کرکے آگ کی بھٹی میں اس پتھر کو گرم کرکے مجمع کو یہ پتھر مارے اور پتھر پھینکتے وقت یہ آیت پڑھے وَاَلْقَیْنَا بَیْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ ط كُلَّمَا اَوْقَدُوْا نَارًا لِلْحَرْبِ اَشْعَلَهَا بَیْنَهُمَا الشَّیْطٰنُ یَوْمَئِذٍ یَّتَفَرَّقُوْا پھر ان لوگوں کے بیچ میں پھینک دے جو برائی کرنے پر اور لڑنے مارنے پر آمادہ ہوں۔ اس پتھر کے پھینکنے میں وہ تاثیر پیدا ہو کر وہ مجمع آپس میں لڑ کر منتشر ہو جائے۔



## دشمنوں کے مابین عداوت ہو جائے

یہ تعویذ دشمنوں میں بغض و عداوت پیدا کرنے کے لیے بہت آزمودہ ہے مخالف دشمنوں میں کیسی ہی دوستی ہو دشمنی ہو جاتی ہے۔ درخت آکھ کے ۱۲ پتوں پر یہ نقش دوپہر کے وقت آخر مہینہ کے ہفتہ والے روز لکھے اور پتے نقش لکھے ہوئے پر دوسری طرف البغض فلان بن فلاں علی بغض فلان بن فلاں عداوت و تفرقہ ہو جاوے اور پھر مریخ کی ساعت میں ان کو جلاوے جو پہلے حصہ میں ساعت بتلائی ہے۔ نیچے کا تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۷۷۸ | ۷۷۷۱ | ۷۷۷۶ |
| ۷۷۷۳ | ۷۷۷۵ | ۷۷۷۷ |
| ۷۷۷۴ | ۷۷۷۹ | ۷۷۷۲ |

## دشمن پر غنودگی طاری کرنا

یہ منظور ہو کر دشمن سویا ہی رہے تھوڑی مٹی پرانی قبر کی لے کر سات مرتبہ یہ آیت شریف پڑھے اور اس مٹی پر دم کرے اور دشمن جس وقت سویا ہوا اس پر ڈال دے وَجَآءَتْ سَكْرَةُ الْمَوْتِ بِالْحَقِّ ذٰلِكَ مَا كُنْتَ مِنْهُ تَحِیْدُ ط

## دشمن کو برباد کرنا

دشمن کے لیے یہ منظور ہو کہ اس کی دینوی زندگی تکلیف

سے بسر ہو دو پرانی قبروں کے اندر کی مٹی لا دے۔ اور سورۃ یٰسین مع بسم اللہ ایک بار پڑھے اور اس کا گولا بنا کر دشمن کے مکان کی دیوار پر مارے اس کے رزق کی کمی ہو جاوے گی اور نہایت تنگی سے زندگی اس کی گذرے گی۔

## زبان بندی کے لیے

بدگویوں کی زبان ایسی بند ہو جاتی کہ بات تک نہیں کی جاسکتی۔ ہرن کی جھلی لاوے اور ذرا سی مشک و زعفران کو گلاب میں گھوٹے اور اگر کی لکڑی کا قلم بنا دے لکھنے وقت یہ ہی اگر کی لکڑی کی دھونی جلا دے۔ شمس کی ساعت اور اتوار کے دن آخر ماہ میں کاغذ پر لکھے۔ لکھنے کے بعد بھی پھر اگر کی دھونی کا دھواں دیوے اور اس کا تعویذ بنا کر اپنے عمامے اور پگڑی یا دوپٹہ کے سر سے پر باندھ لے یا ٹوپی میں آگے کی طرف رکھ لیا کرے نا پاکی میں نہ لے جاوے جس کے لیے اس کی زبان بند ہو جائے کسی قسم کا شک ہو تو اس تعویذ کو کسی بکرا بکری کے گلے میں باندھ دیوے اور پھر اس کو ذبح کرے چھری اس کے گلے کو نہ کاٹ سکے جب تک اس کو نہ کھولے لکڑی اگر دیسی دوا فروشوں سے ملتی ہے۔ پہلے یہ طلسم لکھے ورح ۸ ۸ ۷ ااا ط اا ۱۲ اا ۱۶۸ لا ۶ اااا

اااعہ اا ۸ ۸ ھ لاع اااان ن کان ۲۱ ح اا

پھر یہ آیات لکھی جائیں۔ اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ غَوْث لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى اِنِّیْ لَا یَخَافُ لَدَیَّ الْمُرْسَلُوْنَ قَالَ رَجُلَانِ مِنَ الَّذِیْنَ یَخَافُوْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَیْهِمَا ادْخُلُوْا عَلَیْهِمُ الْبَابَ فَاِذَا دَخَلْتُمُوْهُ فَاِنَّكُمْ غٰلِبُوْنَ وَعَلَى اللّٰهِ فَتَوَكَّلُوْا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ اَقْبِلْ یَا فُلَانَ بْنِ فُلَانَةَ یہاں پر نام اس کا اور اس کے باپ کا لیا جائے كَمَا اَقْبَلَ الْخَطِیْبُ عَلَى الْمِنْبَرِ وَالسُّلْطَانُ عَلَى الْعَسْكَرِ عَقَدْتُ لِسَانَ مِنْ مُخَاصِمَةٍ وَلِسَانَ



كُلِّ نَاطِقٍ لَا یَتَكَلَّمُوْنَ فِیْ حَامِلِ كِتَابِیْ هٰذَا اِلَّا بِخَیْرٍ اَوْ یَصْمُتُوْنَ صُمٌّ صُمٌّ بُكْمٌ بُكْمٌ عُمْیٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ جَعَلْتُ حَامِلَ كِتَابِیْ هٰذَا مُؤَیَّدًا مَنْصُوْرًا عَلٰى كُلِّ اَحَدٍ كَمَا نَصَرَ اللّٰهُ نَبِیَّهٗ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِالْمَلٰٓئِكَةِ وَجِبْرِیْلُ عَنْ یَمِیْنِهٖ وَمِیْكَائِیْلُ عَنْ شِمَالِهٖ وَاِسْرَافِیْلُ مِنْ وَّرَآءِ ظَهْرِهٖ وَاَسْمَاءُ اللّٰهِ مُحِیْطَةٌ بِهٖ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ مَاهَتْ بَاهَتْ نَاهَتْ حَتْ تَحْتَ الْقَدَمِ مَا مُحَمَّدٌ اَهْلٌ اَقْبِلْ یَا مَنْصُوْرًا مُؤَیَّدًا بِالْوَاحِدِ الْاَحَدِ الْفَرْدِ الصَّمَدِ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

## دشمن کی زبان بندی

برائے عقد اللسان یعنی زبان بندی دشمنوں اور حاسدوں کے واسطے نہایت مجرب ہے اس عمل کو نہایت ہی سخت ضرورت ہو اور بہت ہی کسی سے تکلیف پہنچتی ہو۔ رات دن دشمنوں کی ایذا رسانی سے زندگی تنگی سے بسر ہوتی ہو۔ اس وقت یہ عمل کام میں لایا جائے خواہ مخواہ کسی کو تکلیف نہ پہنچائی جائے جیسا کہ حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ نے فرمایا ہے ؎

نکوئی با بداں کردن چنان است — کہ بد کردن بجائے نیک مرداں

ترکیب اس کی اس طرح پر ہے کہ روز چہار شنبہ اور دوشنبہ یعنی بدھ اور پیر کے دن عطارد یا قمر کی ساعت میں کاغذ پر یہ نقش لکھے۔

اور نقش کی پشت پر یعنی دوسری طرف یہ عبارت لکھے بستم بستم زبان ہوش گوش فہم عقل دل و ہش

یا عزرائیل بحق یا قابض یا اسرافیل

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۰ | ۳۹۹ | ۳۰۴ |
| ۳۰۵ | ۳۰۱ | ۲۹۷ |
| ۲۹۸ | ۳۰۳ | ۳۰۲ |

صد وشصت اعضاء بدن فلاں ابن فلاں از بد گفتن و بد خواستن و شر و فساد کردن و تہمت گرفتن و غمازی کردن علی فلاں ابن فلاں بستم بستم بحق ہفت آیۃ صُمٌّ بُکْمٌ و بحق اسم قابض زبان ہمہ دشمنان بستم بستم پھر اس نقش کو لپیٹ کر تعویذ بنا کر اوپر سے موم لپیٹے۔ دشمن اگر کوئی مرد ہے تو نر بکرے سیاہ کی سری لے کر اس کی زبان کے نیچے اور اگر کسی عورت کی زبان بند کرنی ہو تو کالی بکری کی سری لے کر اس کی زبان کے نیچے تعویذ کو رکھے اور پانچ کیل لوہے کی نئی بنی ہو چھوٹی چھوٹی پھلّی دار لے کر ان میں سے ایک پہ ایک مرتبہ سورہ یٰسین پڑھے اور اپنے دشمن کا نام لیوے اور اگر عامل کسی دوسرے کے واسطے کرتا ہے تو وہ اس دشمن کا نام لیا کرے اور اس کیل کے اوپر دم کرے اور کیل کو بکری کے منہ پر ایسا گاڑے، کہ تعویذ پر کیل نہ لگے لوہے کے ہتھوڑے سے کہ دونوں ہونٹ سے پار ہو جائے۔ کیل گاڑتے وقت ہفت آیت پڑھے جو آخر میں لکھی جاتی ہے اور وہ تعویذ باہر نہ نکل جائے پھر دو کیلوں پر ایک ایک مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر پھونک دے اور بکری کی ناک کے دونوں سوراخوں کے اوپر جو دائیں اور بائیں طرف پردہ ہے ان میں ایک ایک کیل ٹھونک دے اور گاڑتے وقت وہی ہفت آیت پڑھتا رہے۔ پھر اور کیل لے کر ایک ایک مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کرے اور نام دشمن کا لے کر اور ہفت آیت پڑھتا ہوا دونوں کانوں میں ٹھوک دے۔ پھر اس سری کو ایک گز باریک کپڑے میں لپیٹ کر دریا ہو تو دریا کے پانی میں ڈال دے دریا نہ ہو تو گہرے تالاب یا بہت نیچے کنوئیں میں ڈال دے۔ اسی طرح دوسری سری پر دوسری مرتبہ دوشنبہ والے دن کرے جس دشمن کے لیے کیا جاوے گا وہ کچھ بات نہیں کر سکے گا۔ دشمن تو کیا حقیقت رکھتا ہے اس عمل سے چڑھتا ہوا دریا بھی بہنے سے رک جاتا ہے اس عمل کے کرنے سے پہلے موکلوں کی نیاز کسی شیرینی پر دلا کر نماز پڑھنے والے مردوں کو تقسیم کر دی جائے اور



کچھ آپ بھی کھا لیوے اگر عمل کرنے والا یا کرانے والا مال دار ہو تو وہ اپنے مال میں سے روپیہ پیسہ اور کپڑا غریبوں کو خدا کے واسطے ضرور دے دیوے: تاکہ آپ بلا سے محفوظ رہے اور اگر مال دار نہیں ہے تو تھوڑا سا ہی روپیہ پیسہ غریب محتاجوں کو دے دے۔ وہ ہفت آیت یہ ہیں:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ۝ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ۝ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْنَ ۝ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ لَا يَسْمَعُوْنَ ۝ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ لَا يُبْصِرُوْنَ ۝ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَتَكَلَّمُوْنَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

اس نقش کے منہ سے بھرتے وقت بلکہ جو تعویذ بھی لکھا جاوے اپنا سانس روک کر لکھے۔

## دشمن خوفزدہ ہو جائے

خشمگیں باشد بر تو صاحب یا کہ شاہ — دار با خود ایں زبان بندی نگاہ
ایں چنیں فرمودہ اند حکمائے روم — گر بگیر د چشم چپ را خود زبوم
چرم آہو ہم بر وئے سر فرانہ — در میان نقرہ کن تعویذ ساز
غضبناک ہو تجھ پر صاحب یا کہ شاہ — اس زبان بندی کو رکھ اپنے پاس
اس طرح روم کے حکما فرماتے ہیں — اُلّو کی بائیں آنکھ لا دے
ہرن کے چمڑے میں اس کو لپیٹے — اور چاندی کے تعویذ میں رکھے
ایں اگر در سازویت دائم بود — شیر نر از حول تو روبہ شود
ناگہاں در پیش قاہر چوں زدی — سر فرو کردی و با عزت شوی

ترجمہ۔ اس تعویذ کو ہمیشہ اپنے بازو پر باندھے رہے ؛ شیر نر کی آواز سے بھیڑیا جیسے ڈرتا رہے
یکایک اس قاہر شخص کے پاس جاوے ؛ اسی طرح وہ ڈرے اور عزت سے پیش آوے

## عمل خواب بندی نیند نہیں آتی

کوئی شخص کسی کے ساتھ ظلم کرتا رہے اور وہ کسی طرح باز نہ رہے تو اُس کے لیے یہ عمل کرے اُسے نیند نہیں آئے گی اُس کے ظلم کا بدلہ یہ کافی ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ عقدۃ نوم فلان بن فلان (اُس ظالم اور اس کے باپ کا نام) الحمد للہ عقدت نوم فلان فلان بحق رب العٰلمین عقدت راسہ بحق الرحمٰن عقدۃ شعرہ بحق الرحیم۔ عقدۃ عینہ بحق مالک یوم الدین عقدۃ اُذنیہ بحق ایاک نعبد عقدۃ لسانہ بحق ایاک نستعین عقدۃ وجھہ بحق اھدنا الصراط المستقیم عقدت یدیہ بحق صراط الذین عقدت قلبہ بحق انعمت علیھم عقدت فرج یا دبر بحق غیر المغضوب علیھم عقدۃ ساقہ بحق ولا الضالین عقد رجیہ بحق اٰمین عقد قرارہ وسکونہ من الراس الی الرجلین باللہ وبحکم اللہ عزوجل عقدۃ النوم فلان بن فلان۔

اگر ظالم کو پریشان کر کے اپنے ظلم بدلہ اسی طرح لے لیا جائے اور زیادہ کوئی تکلیف ہلاکی وغیرہ نہ پہنچاوے۔ اور اگر اُس سے دوستی پیدا کرے کہ وہ ظلم سے باز آجاوے اور صرف اس کی نیند کوئی دن اوچاٹ رہا کرے تو فلان بن فلان جو پہلے لکھا ہے۔ نمبر ایک اس کی آگے یہ اور لکھ دیوے علی حب فلان بن فلان۔ یعنی اُس کا نام اور اس کے باپ کا نام لکھے۔ اور آخر میں نمبر ۲ فلان بن فلان کے آگے اپنا اور اپنے باپ کا نام لکھے پھر اس تعویذ کو تہ کر کے پاک زمین پر رکھے اور اس کے



اوپر ایک گل میخ یعنی چوڑے سر کی کیل لوہے کی رکھے اور قل اعوذ برب الناس کو پڑھنا شروع کرے تو جس وقت پہلے ناس پر پہنچے تو ہتھوڑے کی ایک ضرب کیل کے اوپر مارے اسی طرح اور پانچوں ناس پر ہتھوڑے کی ضرب لگاوے ان ضرب میں کیل اور تعویذ زمین میں گھس جاوے پھر اُس پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ۔ پھر چوہے کی مٹی سے سوراخ کو بند کر کے اُس پر ایک پتھر رکھ دیا جاوے جب اُس سے صلح ہو جائے یا اُس کی تکلیف دور کرنی منظور ہو تو اُس تعویذ کو نکال کر کسی ہوادار جگہ میں رکھ دیا جاوے صحیح و سالم ہو جاوے یہ عمل وہ کھے جو نماز کا پابند اور قرآن خوان ہو۔

## جادو کا بیان

جادو سے بے اکی موت ہلاکت ہوئی موٹھ و گھات چلتی عمر عمر زندہ درگوری سے گذرتی اپنے بچپنے سے سنا جاتا ہے کہ جادو برحق اور کرنے والا کافر۔ اس سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ جادو درحقیقت کوئی علم یا کوئی چیز ہے قرآن شریف اور شرعی کتابوں سے بھی جادو و سحر ثابت ہوتا ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر جادو کیا جانا پہلے حصہ میں لکھا گیا ہے۔ ہندوستان میں ہندوؤں کی ذلیل قوموں میں بھی جاہل۔ کولی۔ چمار بھنگی وغیرہ جو یہ نہیں جانتے کہ ہم کسی کو بلا وجہ دکھ دیں گے یا ہلاک کریں گے اس کی کیا سزا پائیں گے محض روپیہ کمانے کے لالچ کو مدنظر رکھتے ہوئے دوسروں کو نقصان پہنچاتے یا مار ڈالتے ہیں اور اس کے لیے ہولی اور دیوالی دسہرہ وغیرہ کی راتوں میں اپنے مذہبی دیوی، دیوتاؤں کو مسان و جہاں کہ ہندو مردے پھونکے جاتے ہیں) میں جاتے، شراب وغیرہ پاس رکھتے ہیں تنتر منتر پڑھ کر اُن کو جگاتے اور ان سے کام لینے کا وعدہ لے کر چلے آتے ہیں بہت سے ایسے مکار ہوتے ہیں کہ جن کو کچھ نہیں آتا اپنے کو شہرت دیتے اور ایک لوہے کا کڑا اپنے ہاتھ میں پہن لیتے ہیں تاکہ دنیا والے یہ جانیں کہ یہ جادو کرتے اور جادو

اُتارتے ہیں۔ غرضمند اُن کے پاس جاتے ہیں۔ کسی سے گیہوں کے دانے منگا لئے
اور اُن کو دیکھ کر جو دل چاہا بہکا دیتے ہیں۔ کسی سے تمباکو کا سلفہ منگا کر پیتے یا بڑی
منگاتے اور اُس کو سونگھ کر آل فل بک دیتے۔ جاننے والے ان کے کہنے کا اعتبار
کر کے جو وہ بتاتے وہ کام کیا کرتے ہیں کسی کی کسی سے عداوت ہوتی ہے تو
ان سے جادو کراتے ایک واقعہ اپنا دیکھا ہوا وہ یہ ہے کہ میرے اخی مکرم
قاضی عبدالحی صاحب عرف منو کو خیال ہوا کہ کسی نے جادو کر دیا ہے جو اُسے دن
بیمار رہتا ہوں۔ ایک شخص کو بلایا گیا کہ جو اُس کام کا استاد بتایا جاتا تھا۔ اُس
نے سات قسم کی شیرینی اور شراب اور مٹی کے ٹوٹے ہوئے برتن کا کڑا اور
ایک تلوار منگا کر رکھنے کو کہہ گیا۔ رات کو آیا اُس کڑول میں پتلہ جو خود بنا کر
لایا تھا رکھا زمین مٹی سے لیپ کر اُس پر رکھا اور مٹی کا چراغ جلایا شراب
چھڑکتا رہا۔ ایک طرف شیرینی رکھی۔ اور کہنے لگا کہ جس وقت میرے منہ سے
ہو ہو کی آواز نکلے تلوار میرے منہ میں دے دینا چنانچہ وہ کچھ ایسے الفاظ پڑھنے
لگا جیسے کہ ہندی زبان کے ہوتے ہیں۔ لونا چماری، کالی دیوی، ہنومنت بیر وغیرہ
گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ کہہ کر جب کہ ہو ہو کرنے لگا تلوار اس کے منہ میں دے دی
کہنے لگا وہ مارا وہ مارا جادو کرنے والے کو پکڑ لایا۔ اس کی یہی سزا ہے کہ اس
کا سر تن سے جُدا کیا جاوے کچھ دیر بعد بے ہوشی جیسی سے اپنے آپ کو
ہوش میں لایا اور تلوار کو مُنہ سے نکال کر زمین پر ڈال دیا۔ اور کہنے لگا کہ جادوگر
کا کام تمام کر دیا۔ پانچ روپیہ دو طلب کیا جائے گا۔ پانچ روپیہ اور شیرینی اور
وہ کڑول لے کر چلتا ہوا۔ بیماری میں دس بارہ دن بعد تک کچھ افاقہ نظر نہ آیا
اور مہینہ سوا مہینہ بعد ریواڑی جا کر رخلت گزیں ہوئے۔ غرضکہ ایسے مکار زیادہ
ہیں اور یہ فن ہے ضرور جو ینده یا بنده۔ طبی کتب میں ایک کتاب معدن اکسیر



حکیم امام الدین صاحب پاکپٹنی دیکھنے میں آئی اس کی آخری جلد میں یہ چند طریقے احقر
یہاں درج کرتا ہے اور جو صاحب یہ کہتے اور اپنی تصانیف میں لکھتے ہیں کہ جادو کوئی
چیز نہیں یہ اُن کی ناواقفی ہے بندہ کمترین نے لکھ تو دیئے لیکن اپنے برادران دین سے
التجا ہے کہ آپ کو اگر کسی سے تکلیف پہنچی ہے تو آپ خدا کے فرمودہ فَمَنْ عُفِيَ لَهُ
پر عمل فرماتے ہوئے ان کو معاف کر دیجئے خدا کی طرف سے ان کو ان کے اعمال
بد کی سزا کرونی خویش آمدنی پیش کے مصداق ضرور ملے گی۔ روپیہ حاصل کئے جانے
سے یا کسی کو کوئی جان سے مار ڈالے گا وہ دنیا میں پھولا پھلا نہیں رہے گا وہ خود
تباہ ہو جائے گا۔ آل اولاد سے پھل نہ پائے گا۔ دنیا کی زندگی چند روزہ ہے آخر
مرنا ہے۔ ایسا شخص یہ نہ سمجھے کہ میں کسی کو ضرر پہنچا کر خوش و خورم رہوں گا۔
موت سے پہلے کسی عارضہ میں ایسا مبتلا ہو جائے گا کہ اپنی زندگی تنگ دیکھے گا۔
اور مرجانا بہتر جانے گا۔

کتاب ہذا کا حصہ دوم چوتھی مرتبہ چھپوانے پر ارادہ تو یہ ہوا تھا کہ ایسے عمل لکھے
ہی نہ جائیں لیکن جن صاحبان نے پہلی جلدیں خرید یا ہیں وہ یہ عملیات نہ دیکھیں گے
تو دوسروں کو خریداری سے بدظن کرائیں گے اس لیے پہلی نقل مطابق اصل ہے۔

## دشمن کا عضو بیکار کرنا

جو کوئی یہ چاہے کہ میرے دشمن کا کوئی عضو بیکار
ہو جائے تو چاہئے کہ مٹی کو پانی میں ایسا گوندھے
کہ پتلہ اس دشمن کے جسم کا بن جاوے پتلہ بنا کر حروف تشعہ کو اس پر لکھے
اور چاقو کے پچھلے حصہ سے جس حصہ کو بیکار کرنا منظور ہو اس پتلہ کا کاٹے وہی اعضا
اس شخص کا بیکار ہو جاوے گا۔ لیکن عامل کو خدا سے ڈرنا ضروری ہے ناسبب اور
خواہ مخواہ ہرگز تکلیف نہ پہنچاوے جو شخص شریعت کی رو سے واجب القتل ہو اسی
کو ضرر پہنچاوے۔ حروف تشعہ یہ ہیں۔ سر۔ کتف راست کتف چپ۔ پہلو راست

پہلو چپ۔ دل۔ ران راست تا قدم۔ ران چپ تا قدم۔ عورت سے مراد عضو مخصوص اور اگر کسی عورت کو تکلیف پہنچانا ہو تو اس کی شرمگاہ کا پتلہ بنا دے۔

## دشمن کو بیمار کرنا

کسی کو بیماری میں سخت بیمار کرنا ہو تو ہفتہ کے دن زحل کی ساعت میں جسم اُس شخص کا موم کو سیاہی سے کالا کر کے پتلہ بنا وے اور پہلی ساعت ہفتہ کے روز یہ طلسم نیل کے پانی سے کاغذ پر لکھے اور جسم کے درمیان میں اُس کو لگا دیوے پھر اس پتلہ کو معہ طلسم عورتوں کے ماہواری کو جہاں آگ جلتی ہو اس کے نیچے دفن کیا جاوے۔ وہ شخص مایوس العلاج بیماری میں بیمار ہو جاوے طلسم یہ ہے سہ مہ مہ وہ لعاومرھلاحاصل دبرسعاح ص ئ مہ ع ص سہ مہ سے کاماعلواصداھ بہ بہ بہ ؟۔

## دشمن کی ہلاکت کے لیے

ہفتہ یا منگل کے دن آخر مہینہ میں مونگ کی دال اور چاول دونوں برابر لے کر ان کی کھچڑی پکاوے اور کھچڑی کے اوپر دہی ڈال کر گورستان میں جاوے اور تینتیس قبروں میں سے ایک ایک قبر پر ایک ایک لقمہ کھچڑی رکھے اور ہر قبر سے ایک ڈھیلا اُٹھاوے جب کہ ۳۳ ڈھیلے جمع ہو جاویں تو ایک کپڑا کوڑی (جہاں کہ غلاظت بھنگی بھنگن ڈالا کرتے ہیں) کا پڑا ہوا میلا خراب پہلے سے لے آوے اور اسی کی تھیلی بنا کر وہ ڈھیلے اس میں رکھ کر دشمن کی (رانگنائی) میں کوئی موقعہ تنہائی دیکھ کر وہ تھیلی دفن کر دی جائے تھوڑے دنوں میں خراب اور تباہ ہو جائے اور اگر جلد نہ ہو تو دوبارہ سہ بارہ پھر یہی عمل کرے دشمن ہلاکی میں مبتلا ہو جاوے۔

## دشمن کی بربادی

دشمن کا گھر ویران ہو جاوے جبکہ چاند چھٹی منزل میں ہو یعنی نکلنے کا چھٹا گھنٹہ گذر رہا ہو۔ مردے کی ہڈی دشمن کی چوکھٹ کے نیچے گاڑ دے اور یہ کہے کہ یہ گھر ویران ہو جاوے تھوڑے



دنوں ہی گھر تباہ و برباد ہو جائے گا۔

## دشمن کی موت

اور پکھی تاریخ میں مردہ گھوڑے کا سم لے کر اس کو چاقو سے خالی کرے اور مردہ کتے کی زبان اور سانپ کا سر اس میں رکھے اور دروازہ مکان دشمن کے دفن کرے جلدی مر جائے۔

# جادو کو واپس لوٹانا

کسی طرح یہ معلوم ہو جائے کہ جادو ہوا ہے تو اس عمل کے ذریعہ اس جادو کو اس جادو کرنے والے کی طرف لوٹا دیا جائے لیکن لوٹانے والے کو چاہئے کہ اس منتر کو پڑھ لے۔ تاکہ جو بیر اس منتر کے تابع ہیں وہ اس کے فرمانبردار ہو جائیں جس روز یہ جادو لوٹایا ہو اس دن سورج نکلنے سے پہلے نہا وے دھووے اور کسی ایسی جگہ بیٹھے کہ جہاں اور کوئی دوسرا شخص نہ آوے اور اپنے پاس آگ پر دھوپ جلا کر اس کی دھونی کرتا رہے اور کچھ پھول خوشبودار اور سات قسم کی شیرینی اپنے سامنے رکھے۔ اور جب تک یہ منتر پڑھتا رہے کسی سے بات چیت نہ کرے اور نہ وہاں سے اُٹھے اور گیارہ دفعہ منتر پڑھ کر اپنے بائیں ہاتھ کی انگلی انگوٹھے کے پاس والی پر پڑھ کر پھونک لے اور اپنے چاروں طرف تین لکیریں گول حلقے کی طرح کھینچ لے اور اپنے ماتھے پر سیندور کا ٹیکہ جس کو تلک کہتے ہیں لگائے وہ منتر یہ ہے۔

ہاتھ بسے ہنومنت بسے بھیرون بسے۔ تلا جو ہنومنٹ کا ٹیکہ کرے موہے جگ سنسار جو آئے مار مار کرتا جو دریکھے پائے لگتا ہنومنت بیر پنجہ دے رہے بیر چھاتی توڑے۔ اوگنیا بیر مار بھسمنٹ کرے اس کو نرسنگھ بیر پرگھٹ گامے بھیروں بیر آن پھرتی رہے جو ہمارے اور پر گھاؤ کھائے الٹ ہنومنت بیر مارے۔ جل باندھوں تھل باندھوں۔ انرنا یا من باندھوں

جس بادشاہ کی چاہے حاضرات کرے حاضر ہوگا خواہ وہ بادشاہ جنات ہو یا کسی ملک کا انسان جس کے لیے حاضرات کرے گا۔ وہ ہی آجائے گا۔ اس نقش میں جو اوپر لکھا گیا ہے۔ اسم بدوح ہے سارے عالم کی حاضرات ہوتی ہے۔

## فلیتہ برائے حاضرات

یہ نقش فلیتہ شہنشاہ یکتا نوس کا لکھ کر مریض کے سامنے روشن کیا جاوے۔ اس نقش میں اسم قہاری داخل ہیں چاہے مریض آنکھ کھولے یا نہ کھولے آسیب جل کر دفع ہو جائے گا دو بادشاہ اور چند موکل اس نقش کے تابع ہیں۔ اول بادشاہ یکتا نوش دوسرے بادشاہ تیقطوش اور عدد سورۃ الناس اور سورہ قریش کے ہیں اور عدد اس نقش کے بہتر ہزار آٹھ سو پندرہ ہیں۔ دھوئی کے واسطے بھی یہ نقش لکھیں اور تمام جسم پر بیمار کے سر سے پاؤں تک سات دفعہ پھیریں اور جلادیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۶۰۶ | ۲۵۶۰۱ | ۲۵۶۰۸ |
| ۲۵۶۰۷ | ۲۵۶۰۵ | ۲۵۶۰۳ |
| ۲۵۶۰۲ | ۲۵۶۰۹ | ۲۵۶۰۴ |

یہ فلیتہ بڑا ہے اور اس عمل کا نام دیگ سلیمانی ہے اس میں آسیب سحر و جادو مریض پر ہو تو وہ جل جاتا ہے اس عمل فلیتہ کے روشن کرنے سے دیگ سلیمانی میں آسیب ایسا جلتا ہے کہ اس کی بری بو اور تعفن تمام آدمی جو موجود ہوں سب کو آیا کرتی ہے تعویذ فلیتہ بڑا یہ ہے اور نہایت زبردست ہے۔ یا اسرافیل یا کلکائیل یا طاطائیل بحق العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا جلاؤں میں تمام جنوں و پریوں و دیووں و بھوتوں و چڑیلوں و گفتاروں و خبثیوں و شیاطینوں و سحر کنندوں و جادوگردوں و راکششوں و عفریتوں و غول بیابانوں و نذر گزر دہر بلا کہ در بدن فلاں بیٹے فلاں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۳۸۱۱۴ | ۶۲۸۱۱۱ | ۸ |
| ۳۸۱۱۲ ۸ | ۷ ۶ | ۲ ۴ | ۳۸۱۱۳ |
| ۶ ۴ | ۳۸۱۰۹ | ۱۶ | ۶۳ |
| ۳۸۱۱۵ ۶ | ۸ ۲ | ۵ | ۴ ۳۸۱۰ |



پر مسلط ہو ہے اور آزار و تکلیف فلاں کی جگہ اس شخص کا نام لکھے اور باپ کا نام لکھے دے رہا ہے اور رنج پہنچا رہا ہے۔ یا ارواح مرداں غیب و یا موکلاں سفید پوش یا بادشاہ یکتا نوش و یا بادشاہ ملک تیقطوش۔ لال بیگ ذخشن کوتوال اور زبان سے کہے واسطے خدا اور رسول حاضر ہو کر تمام ملعونوں کو معہ ان کے لواحق کے اس فلیتہ یا دیگ میں حاضر لا کر بند کر کے جلادیں یا اور کسی سے جلوادیں اگر دیگ سلیمانی کی ترکیب نہ ہو سکے تو فلیتہ لکھیں اور اس فلیتہ کو جلادیں اور جلاتے وقت یہ پڑھیں اَحْرِقُوا فِی النَّارِ بِحُرْمَۃِ اِسْمِ اعظم اُحْضُرُوا ۳ بار بِحَقِّ یَا بدوح یا بدوح یَا بدوح بِحَقِّ یَا قَہَّارُ تَقَہَّرْتُ بِالْقَہْرِ وَالْقَہْرُ فِیْ قَہْرِ قَہْرِ قَہْرِکَ یَا قَہَّارُ یَا جَبَّارُ۔

اگر دیگ سلیمانی میں جلانا منظور ہو تو ترکیب جلانے دیگ سلیمانی کی یہ ہے۔ کہ ڈھائی پیسہ کا اناج سات قسم کا منگاوے۔ گیہوں۔ چنے۔ جو۔ اُڑد۔ مونگ۔ جوار۔ باجرہ۔ اور سات قسم کے پھول لائے جاویں۔ مگر ان میں پھول گلاب نہ ہو اور ایک ہانڈی مٹی کی ایسی لی جاوے کہ جس کا منہ تنگ یعنی چھوٹا ہو اور اُس کا سر پوش یعنی ڈھکن ایسا ہو کہ اُس ہانڈی کے منہ کے برابر رہے بڑا چھوٹا نہ ہو اور ہانڈی اوسط درجہ کی ہو نہ بہت بڑی نہ بہت چھوٹی ہووے۔ اگر بیمار مرد ہووے تو وہ اپنے داہنے ہاتھ میں اور اگر وہ عورت ہووے تو اپنے بائیں ہاتھ میں وہ سات قسم کا غلّہ لے کر ہانڈی میں ڈالے اگر مرد کی طرف سے کیا جاتا ہے تو کپڑا نین سکھ اتنا لیا جاوے کہ سامنے کی طرف سے سر سے داہنے پاؤں کے انگوٹھے تک اور پیٹھ کی طرف سر سے داہنے پاؤں کے ٹخنے تک ناپ کر لیوے پھر اور کپڑا اس قدر لیوے کہ جس قدر مریض کی عمر ہو یعنی ہر سال کا ایک گرہ اور پھاڑ کر رکھے یعنی اگر مریض کی عمر بیس سال کی ہے تو بیس گرہ کپڑا اور آگے پیچھے کی ناپ سے علاوہ لے کر رکھے پھر چھوٹی الائچی اور بڑی الائچی اور چھالیا

اور ترلونگ یعنی پھول دار گیارہ گیارہ عدد مریض کے ہاتھ سے کپڑے کے چاروں کونوں
میں بندھوائے۔ اور مقدور کے موافق شیرینی تین قسم کی کہ دودھ سے بنی ہو جیسے پیڑا برفی
قلاقند۔ بیمار سے منگا لیوے۔ اگر عورت ہو تو کپڑا ململ لیوے اور بائیں پیر سے اسی
طور پر ناپے اور عطر گلاب یا کیوڑہ یا موتیا ۲ ماشہ منگا لے اور اگر نہ ملے تو قیمت سے آگر
رکھے اور کچھ پھول خوشبودار فاتحہ کے واسطے رکھے اور دیگ کی تیاری کے وقت
لوبان جلتا رکھے اور نقش بڑا ۱۲ کا پیچھے لکھا ہے عامل اپنے روبرو دیگ میں رکھے
اور اناج ڈھکن میں رکھ کر دیگ کو ڈھکے اور کچھ منہ دیگ کا کھلا رکھے اور اناج پر
عزیمت بادشاہ قیقطوش کی اکیس بار پڑھ کر دم کرے۔ اسی طرح بادشاہ یکتانوش کی
عزیمت پیچھے لکھا ہے ۱۲ بار پڑھ کر دم کرے پھر اناج ڈھکن سے لے کے دیگ میں
نقش پر ڈالے اور سات پھولوں پر یہ عزیمت تین تین بار پڑھ کر دم کرے عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ
يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْأَرْوَاحِ وَالشَّيَاطِينِ أُحْضُرُوْا يَا أَصْحَابَ الْجِنِّ وَالشَّيَاطِينِ
يَا أَصْحَابَ السِّحْرِ الْخَنَّاسِ وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُو الشَّيَاطِينُ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ
النَّاسَ السِّحْرَ پھر کہے کہ جو بلا فلاں بن فلاں کے وجود میں ہے وہ اس دیگ سلیمانی
میں حاضر ہو کر جل کر دفع ہو جائے پھر الٹا ڈھکنا رکھے کہ پیندہ ڈھکنے کا آسمان کی طرف
ہووے اور گیہوں کا آٹا بیمار اگر مرد ہو تو داہنے ہاتھ سے اور اگر عورت ہو تو بائیں ہاتھ
سے گندھوا کر دیگ کے منہ پر لگوا دے (جو پہلے سے منگا یا ہوا رکھا ہو) اور اس کو ایسا
چپکا دے کہ کھل نہ سکے پھر یہ پڑھے اور اس نقش کو کاغذ پر لکھے اور اس کے نیچے
عبارت فارسی لکھے اور اس نقش کو دیگ کے
ڈھکنے پر آٹے سے چپکا دیوے۔

۷۸۶

| ۱۱۷۰۸ | ۱۱۷۰۱ | ۱۱۷۰۶ |
|---|---|---|
| ۱۱۷۰۳ | ۱۱۷۰۵ | ۱۱۷۰۷ |
| ۱۱۷۰۴ | ۱۱۷۰۹ | ۱۱۷۰۲ |

ہر چہ آسیب و جن و پری و بھوت پریت
و ہر بلائے کہ در وجود فلاں بن فلاں شدہ است





با موکلاں از برائے خدا و رسول بحق سلیمان بن داؤد علیہما السلام حاضر آوردہ بند نمودہ
بسوزند و سوختہ گردد و دفع شود بحق یا بدوح یا بدوح دیگ تیار ہونے کے وقت
شیرینی عطر اور پھولوں اور کپڑے وغیرہ پر نیاز کرے بعد نیاز کے یہ نام لیے جاویں نذر و
نیاز رسول اللہ علیہ وآلہ وسلم و آدم صفی اللہ و تمام انبیاء علیہم السلام و سلیمان بن داؤد
علیہما السلام اور جمیع ارواح اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ارواح پاک
حسنین و شہیدان کربلا اور ارواح پاک حضرت غوث اعظم رضی اللہ عنہ اور ارواح
تمام بزرگان قادریہ چشتیہ اور ارواح حضرت شہید شاہ محمد غوث قادری اور ارواح
میاں حضرت رحمۃ اللہ شاہ قادری اور پیچھے سب اولیاء اللہ کے ناموں کے نام بادشاہ
جن یعنی ارواح یکتانوش اور بادشاہ بدوح اور ارواح بادشاہ ملک قیقطوش اور ارواح
پاک مردان غیب اور تمام موکلان سلیمانی کی فاتحہ دیکر ثواب سب کی نذر کرے پھر دیگ
کو مریض کے آدمیوں کے حوالہ کرے کہ بہت احتیاط سے مریض کے سر سے پاؤں
کے انگوٹھے تک سات مرتبہ اتاریں اس طرح سے کہ سر سے داہنے اور بائیں پاؤں
کے انگوٹھے تک اور داہنے بائیں ٹخنوں تک سر سے داہنے بائیں اتاریں اس طرح
چاروں طرف سات مرتبہ اتاریں مگر نقش جو دیگ کے منہ پر لگا ہوا ہے اس کو مریض
اپنے سامنے رکھ کر اتارے اور پھر سے چولھے پر رکھ کر لکڑی کی تیز آگ ایسی جلا دیں
کہ چاروں طرف سے آگ نکلنے لگے اور جلاوے جبکہ آواز پکنے کی اور بدبو آنی موقوف
نہ ہووے لکڑی کی بہت تیز آنچ کرتے رہیں اور اس آگ کو کسی کام میں نہ لاویں اور
جب پکنے کی آواز اور بدبو نہ آوے تو بھی دو تین لکڑی اور جلاوے اور دیگ پکتے وقت
جس قدر سرخ یا زرد یا سیاہ دھواں باہر نکلے اسے آٹے سے بند کرتے رہیں۔ اس
کے بعد آگ دینا موقوف کر دیں اور دیگ ٹھنڈی ہو جانے دیں جب ٹھنڈی ہو
جاوے تو چولھے سے اتار کر دیگ مذکور مریض کے پہنے کپڑے میں ایک دو پتھر

یا پکی اینٹ سمیت باندھ کر گہرے پانی میں ڈال دے تاکہ ڈوب جائے اگر ایسا پانی نہ مل سکے تو کسی ویرانہ گھر میں ایک گز گہرا گڑھا کھود کر گاڑ دے۔

## آسیب کو جلانا

آسیب کو چراغ میں جلانے کا بخشن کوتوال کر زبردست ہے۔ وہ حاضر ہو کر آسیب کو جلا دے۔ فلیتہ یہ ہے

علیقا ملیقا انت تعلم ما فی قلوبھم یلیقا۔ فرعون ملعون ہامان ملعون فرود ملعون شداد ملعون دجال ملعون ابلیس ملعون یاجوج ملعون بخشن کوتوال کردم ہرچہ آسیب جن وپری دیو بھوت چڑیل خبیث سحر جادو نظر گذر و ہر بلائیکہ در وجود فلاں بن فلاں مسئولی شدہ است وآزار میدہد و مزاحمت میرساند دریں فلیتہ چراغ حاضر کردہ بند نمودہ بسوزند کہ بار دیگر آمدہ مزاحمت نرساند سوختہ خاکستر شدہ دفع شود بحق یاقہار یاجبار بحق اہیاً شراہیاً۔

## آسیب جلدی جل جائے

اس عمل سے آسیب خبیث بہت جلتا ہے اور جلد دفع ہوتا ہے اور سب قسم کے آسیب سحر جادو میں یہ نیچے لکھا نقش کاغذ پر لکھیں اور ڈھائی پتی نیم کی اور تھوڑا لوبان اس میں رکھ کر چار تہ بنا کر سوت کچا سفید اوپر لپیٹ کر صبح شام مریض کو دھونی دیں عمل یہ ہے۔

فلاں آسیب سوختہ شدہ دفع شود



فلیتہ بادشاہ بدوح اور چار موکل کا بہت زبردست ہے اور اسم بدوح بھی

علیقا
بلیقا
ملیقا
حطیقا
خالقا

| ۱۰ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|
| ۴ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

ملیقا
بلیقا
میقا
حطیقا
خالقا

یا بادشاہ بدوح حاضر شود دیو بھوت چڑیل خبیث سحر جادو فلاں بن فلاں ست

حاضر شو ہرچہ آسیب جن وپری جادو و ہر بلائیکہ در بدن فلاں سوختہ گرداند

## فلیتہ برائے شدید مرض

یہ فلیتہ حضرت صاحب قبلہ قدس سرہ سے ہے سخت مرض کے واسطے کاغذ پر لکھے۔

بادشاہ مالک ماہ نیل پوش کا ہے۔

یا اسرافیل یا کلکائیل یا طاطائیل بحق العجل العجل الساعۃ الساعۃ

| ۸/۸ ۴ | ۲/ ۱۴۷ | ۱۳/ ۴۱۵ | / ۲۱ |
|---|---|---|---|
| ۲/ ۲۱۴۹ | ۶/ ۴۲ | ۲/ ۷ ۶ | ۱۱/ ۱۴۸ |
| ۷/ ۶ ۳ | ۱۱ ۱۵۲ | ۹/۸ ۱۴۵ | ۶/ ۴۶ |
| ۲/ ۴ ۱۴۶ | ۲/ ۲۵ | ۴/۸ ۱۴ | ۲/ ۶ ۱۵۱ |

الوحا الوحا سوختم جملہ دیوان پریاں، جنان بھوتاں، چڑیلاں کفاران۔ خبیثا جوگیاں۔ سحر ساحراں سحر جادو گراں راکشاں عفریتاں۔ ام الصبیاں۔ غولاں بیاباں شیاطیناں و ہر بلائیکہ در وجود فلاں ابن فلاں بن فلاں مسلط شدہ است وآزار میدہد مزاحمت میرساند با ارواح پاک

مرداں غیب یا موکلاں نیلہ پوش یا ملک محمود شاہ نیلہ پوش از برائے خدا و رسول حاضر شدہ
ہمہ ملعونان را محو لواحقان ایشاں دریں فلیتہ چراغ حاضر آوردہ بند نمودہ بسوزند اُحْرُقُوْ
فِي النَّارِ اِحْرَقُوْا فِي النَّارِ بِحُرْمَةِ اِسْمِ اَعْظَمْ اُخْسُرُوْا اِخْسَرُوْا سوختہ
گردد دفع شود بحق یا بدوح یا بدوح یا قہار مریض کے سامنے روشن کرے یا اس
عمل سے دیگ سلیمانی میں جلاوے طریقہ دیگ سلیمانی کا وہی ہے جو پہلے لکھا جا چکا ہے
اُسی طرح عمل میں لاوے۔

یہ عمل لکھ کر گرمی کے بخار والے کے گلے میں موم جامہ کر کے باندھیں تو بخار
دفع ہو جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

سوا پیسہ کے الائچی دانوں پر فاتحہ حضرت
سلطان سید احمد کبیر قدس سرہ کی کر کے بچوں
کو جو قرآن شریف پڑھتے ہیں تقسیم کر دیں۔

۱۱۱ ن ۲ ۱۱۱ ۴

آرام ہونے پر تعویذ کھول کر تھوڑی شکر اور خوشبو کا پھول ملا کر اُس کے ساتھ کنویں میں
ڈال دے۔

## آدھا سیسی کے درد کے واسطے

اس تعویذ کو موم جامہ کر کے سر میں
باندھے۔

۷۸۶

| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |

لف لف لف لف لف

الٰہی در نیم سو بر گردش و دوران سر درد نیم سر دفع شود

۳ ۳ ۳ ۳ ۳

دیگر یہ تعویذ سارے سر کے درد کا ہے
موم جامہ کر کے سر پر باندھے۔ جب درد دم
اس تعویذ سے ہٹنے لگے تو جیسے جیسے ہٹے
ویسے ہی تعویذ کو درد کی طرف ہٹاتا جائے
انشاء اللہ تعالیٰ درد رفع ہو جائے گا
تعویذ اگلے صفحہ پر ہے۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## جاڑے کا بخار

یہ عمل جاڑے بخار کے واسطے ہے چاہے روز آتا ہو یا دوسرے تیسرے چوتھے دن آتا ہووے۔

| الله ٤ | الله ٣ | الله ٨ |
|---|---|---|
| ١٤٩ ٩ | ١٤٩ ٥ | ١٤٩ ١ |
| الله ٢ | الله ٧ | الله ٦ |
| یا ستوخ | یا نوخ | یا موخ |

شداد علیہ اللعنۃ
فرعون علیہ اللعنۃ
ہامان علیہ اللعنۃ
شداد علیہ اللعنۃ
ا–د

نمرود علیہ اللعنۃ
فرعون علیہ اللعنۃ
ہامان علیہ اللعنۃ
نمرود علیہ اللعنۃ
ا–

فرعون علیہ اللعنۃ
نمرود علیہ اللعنۃ
ہامان علیہ اللعنۃ
فرعون علیہ اللعنۃ
۳–

## زچہ کی حفاظت کے لیے

زچگی میں زچہ بچہ کو کوئی اثر اسرار ہو جا ہو جاوے تو تکالیف سے دونوں کو آرام ہو جاوے۔

یہ فلیتہ لال جگ اور کئی خبیثوں کے سرداروں کا ہے جیسے لونا چماری اور کشنا چماری
کہ بنگالہ کی بڑی جادوگرنی تھی۔ اس فلیتہ میں سب حاضر ہوتے ہیں اور یہ بھنگیوں، چماروں
اور کنجروں اور مردار خواروں سب کے واسطے ہے۔ جاپہ کی حالت میں جب کہ عورت
اور بچہ نجاست میں ہوتے ہیں تو ان کو اوپری پرائی کی تکالیف ہو جاتی ہے اس وقت ہر
قوم میں اس کو برتا جاوے مگر اس حالت میں صرف فلیتہ ہی کا نقش لکھ کر برتیں۔ موکلوں
کے نام نہ لکھیں۔ البتہ جب مسلمان یا ہندو و اشراف قوم میں بغیر جاپے کی حالت میں برتیں
تو موکلوں سمیت فلیتہ لکھ کر کام میں لاویں اس طرح کہ فلیتہ پر روئی لپیٹ کر بیمار کے
سامنے سوا گز زمین پاک مٹی اور پانی سے لیپ کر مریض کو قبلہ کی طرف منہ کر کے اُس پر

بٹھادیں۔ اور چراغ کو کورے برتن پانی نہ لگے ہوئے پر رکھیں اور تل کا تیل ڈال کر روشن کریں۔ اگر عورت زچہ زمین پر بیٹھنے کی طاقت نہ رکھتی ہو تو چراغ کو پلنگ سے اونچی ڈیوٹ یا پیتل کی شمع پر رکھیں یہ نہ ہو سکے تو تین پھیرٹوں (سرکنڈوں سے) ڈورہ باندھ کر بنایا جاوے تاکہ اس پر چراغ رکھنے سے جلتا رہے تلوں کے تیل میں کسی قسم کے پھول خوشبودار بھی ڈال دیئے جاویں اور لوبان سلگایا جاوے اور فلیتہ بیمار کے سامنے روشن رہے پھر اگر آسیب کا غلبہ زیادہ ہو تو تمام فلیتہ گل نہ ہونے دیں تیل ڈالتے رہیں فلیتہ یہ ہے۔

| یا کلکائیل | | ۷۸۶ | یا اسرافیل |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۲۲۲۸ | ۱۲۲۳۱ | ۱ |
| ۱۲۲۳۰ | ۲ | ۷ | ۱۲۲۲۹ |
| ۳ | ۱۲۲۳۳ | ۱۲۲۲۶ | ۶ |
| ۱۲۲۲۷ | ۵ | ۴ | ۱۲۲۳۲ |

یا طاطائیل بحق العجل العجل العجل یا ادلائیل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا ہر چہ آسیب جن و پری دیو بھوت چڑیل خبیث و شیاطین و ہر بلائیکہ در وجود فلاں مسلط شدہ است دریں فلیتہ چراغ سوختہ گرد انتد علیقا ملیقا انت تعلم ما فی قلوبھم تلیقا فرعون ملعون نمرود ملعون قارون ملعون دجال ملعون ابلیس ملعون یاجوج ملعون حوالہ بخشن کو نوال کردم ہر چہ آسیب جن و پری دیو بھوت چڑیل خبیث سحر جادو و نظر ہر بلائیکہ در بدن فلاں ابن فلاں مستولیست آزاد میدہد و مزاحمت میرساند دریں فلیتہ چراغ حاضر آوردہ بند نمودہ بسوزند کہ بار دیگر آمدہ مزاحمت نرساند سوختہ خاکستر شدہ دفع شود بحق یا قہار یا جبار بحق اھیا اشراھیا بحق یا بدوح یا بدوح یا بدوح۔



| یا سرکیطائیل | ۷۸۶ | یا ھاھائیل |
|---|---|---|
| ۹۶۰۸ | ۹۶۰۱ | ۹۶۰۶ |
| ۹۶۰۳ | ۹۶۰۵ | ۹۶۰۷ |
| ۹۶۰۴ | ۹۶۰۹ | ۹۶۰۲ |

## نومولود کی حفاظت کے لیے

جس عورت کے زچگی میں بچے مرجاتے ہوں یا زچہ بیمار ہو جاتی ہو اس کے تندرست رہنے اور بچہ ہلاک نہ ہونے سے بچا رہتا اور درازی عمر پاتا ہے یہ فلیتہ فقط لال بیگ اور اس کے ساتھی سرداروں کا ہے جو پیچھے لکھا ہے ہر روز مٹی کے نئے چراغ میں جس کو پانی نہ لگا ہو لکھ کر چالیس روز تک عورت بچہ پیدا ہونے کے بعد تمام رات یہی چراغ گھر میں جلایا جاوے بلکہ دوسرا چراغ اس عورت کے سامنے نہ روشن کیا جائے۔ کوئی آسیب اس گھر میں بچہ یا زچہ پر دخل نہیں کرے گا زچہ اور بچہ حفاظت میں رہیں گے اور چار خانہ والا نقش موم جامہ کر کے سرخ کپڑے میں لپیٹ کر بچہ اور زچہ کے گلے میں ڈالا جائے اور تین خانہ والا چار پانچ تہ کر کے سفید سوت کچا لپیٹ کر سات دفعہ سر سے دونوں پاؤں تک اتار کر اور کپڑا لپیٹ کر جلا کر صبح و شام بچہ اور اس کی ماں کو دھونی دیویں۔ نقش تین خانہ والا یہ ہے۔

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۸۱۵۹ | ۸۱۵۲ | ۸۱۵۷ |
| ۸۱۵۴ | ۸۱۵۶ | ۸۱۵۸ |
| ۸۱۵۵ | ۸۱۶۰ | ۸۱۵۳ |

چار خانہ والا نقش یہ ہے

| یا اسرافیل | | ۷۸۶ | یا کلکائیل |
|---|---|---|---|
| ۴۰۱ ع | ۴۱۴ ع | ۴۱۱ ع | ۴۰۸ ع |
| ۴۱۲ ع | ۴۰۷ ع | ۴۰۲ ع | ۴۱۳ ع |
| ۴۰۶ ع | ۴۰۹ ع | ۴۱۶ ع | ۴۰۳ ع |
| ۴۱۵ ع | ۴۰۴ ع | ۴۰۵ ع | ۴۱۰ ع |

یا طاطائیل بحق العجل العجل العجل یا لادئیل الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا۔

## دعائے تسخیر

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَللّٰھُمَّ مُسَخِّرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَلْمُسَخِّرَ فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ عَلٰی مُسَخِّرِ ابْنِ فُلَانٍ سَخِّرْ لِیْ اَللّٰھُمَّ اَلْقِ مَحَبَّتِیْ فِیْ قَلْبِہٖ وَجَعَلَہٗ عَلٰی مَجَاعَتِیْ اِیَّاکَ یَا اَللّٰہُ یَا بُدُّوْحُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا رَؤُفُ یَا وَدُوْدُ یَا مُسْتَطِیْعُ یَا جُوْدَائِیْلُ تَسْخِیْرُ الْقُلُوْبِ مِنْ کُلِّ اَوْلَادِ اٰدَمَ وَبَنَاتِ حَوَّا اِلٰی مُسَخَّرَ بِحَقِّ حُبِّ وَدُوْدُ بِحَقِّ یَا بُدُّوْحُ۔ صرف دعا کو بغیر نام کسی کے ورد کے طور پر پانچوں وقت کی نماز کے بعد بہ نیت تسخیر جذب القلوب پڑھتا رہے اور اگر کسی ایک آدمی کو اپنا تابعدار کرنا چاہے تو چاند کے شروع مہینے میں اچھا دن اور شمس یا مشتری یا زہرا کی ساعت مقرر کر کے کالی مرچ کے سات دانے لے کر ان پر سات سات دفعہ مطلوب کا نام لے کر پڑھے دم کرے اور آگ میں جلا دے۔ جلاتے وقت یہ پڑھے اَلْمُسَخِّرُ فلان ابن فلان علی المسخر فلاں بن فلاں تابعدار اور فریفتہ ہووے۔ اکتالیس روز بلا پرہیز پڑھے۔ اگر جن اور پری یا دیو کو اپنا تابعدار کرنے کے لئے یہ پڑھا جاوے تو وہ بھی تابعدار ہو جاوے لیکن اعتقاد بھی شرط ہے اور خاوند کو تابعدار کرنے کے لیے چنبلی کے تیل پر سات دفعہ پڑھ کے دم کیا جاوے کہ عورت اس کو اپنے سر میں ڈالے اور



شیرینی پر اکیس بار پڑھ کے مطلوب کے نام سے دم کرے اور کھلاوے یا پھول خوشبو پر پڑھ کے دم کرے اور مطلوب کو سونگھا دے چاہیے عطر پر دم کرے سونگھا دے یا ممکن ہووے تو معشوق کے کپڑے میں لگا دے ورنہ اپنے کپڑوں میں لگا کر معشوق کے سامنے جاوے اور ہوا کے رخ کھڑا ہووے تاکہ خوشبو اس کی معشوق کو پہنچے معشوق تابعدار ہووے۔ اسی طرح سرمہ پر دم کر کے آنکھوں میں لگا کر معشوق کے سامنے جاوے اور اس پر نظر کرے اس طرح کہ اس سے پہلے کسی سے آنکھ نہ ملاوے نہ کسی کو دیکھے لیکن ایسا نہ کرے کہ شریعت کے خلاف زناکاری کے لیے کر ڈالے اور گنہگار ہووے فقیر نے ہر بھائی کو انشاءاللہ جان کر اجازت دی ہے کرے گا اور کسی ناقابل کو اجازت دے گا تو عام خاصیت عمل کی جاتی رہے گی نیک کام میں برتنے اور نیک اور صالح آدمی کو اجازت دینے کی اجازت ہے اس واسطے کہ ایک چراغ سے دوسرا چراغ روشن ہوتا ہے ؎

بے فیض اگر بہ مسند عالی نشستہ است — چوں میر فرش بر سر قالین نشستہ است

## استقرار حمل کے لیے

کسی عورت کو حمل نہیں ٹھہرتا ہے۔ تو وہ عورت خالی اسرار سے نہیں ہے۔ اول اس کا اس بات کا امتحان کرے کہ کس خلل سے حمل نہیں ہوتا۔ اگر خلل آسیب کا ہووے تو علاج آسیب کا کرے اور اگر ام الصبیان دیو پری یعنی مسان کا ہووے تو دیگ سلیمانی جلاوے۔ اور تعویذ صبح و شام پینے کو دیوے اور ایک چھٹانک مرچ سیاہ پر اکتالیس دفعہ سورۂ مزمل شریف دم کر کے چار پانچ مرچ صبح و شام کھلاوے اور اگر تا گہ مذکور کے چار دفعہ امتحان کرنے میں بھی برابر ہی رہے نہ کم ہووے نہ زیادہ تو جاننا چاہیے کہ خلل دیو جن و پری اور مسان کا نہیں ہے۔ کوئی جسمی بیماری ہے جس سے حمل نہیں ہوتا ہے کسی ہوشیار دائی کو دکھلا کر حکیم سے حال ظاہر کرایا جاوے

اور اس دائی کی معرفت حکیم سے علاج کراوے انشاء اللہ تعالیٰ اس مرض کے دفع ہونے کے بعد اس عورت کے ضرور اولاد ہوگی اور حمل ہونے اور ٹھہرنے کے بہت سے عمل ہیں بعد غسل حیض تین روز تک ایک ایک تعویذ صبح شام پلاویں اور ایک تعویذ موم جامہ کر کے عمدہ کپڑے میں سی کر گلے میں ڈالیں کہ تعویذ پیٹ پر رہے اور ایک تعویذ کپڑے میں سی کر داہنے بازو پر باندھیں اور ایک تعویذ کمر میں باندھیں چالیس روز تک نقش صبح اور شام پانی میں دھو کر پلادیں اور یہ بیاسی پینے کے تعویذ مشک زعفران اور گلاب سے لکھیں اور عورت ان تعویذوں کے دونوں وقت صبح و شام پینے تک ترک پرہیز جلالی کرے یعنی سب قسم کا گوشت انڈا مچھلی اور لہسن پیاز نہ کھاوے بعد پی چکنے تعویذوں کے یعنی اکتالیس روز بعد گوشت کی قسم کے کھانے پر نذر اللہ اور جناب رسالتمآب محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور آدم صفی اللہ اور حوا علیہما السلام اور تمام انبیاء صلوات اللہ علیہم اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور پنجتن پاک و بارہ امام اور چودہ معصوموں اور حضرت غوث پاک رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور تمام بزرگوں اور شہیدوں کی ارواح پاک کو اور ارواح صاحب عمل کی فاتحہ پہنچا کر ایک دو فقیر کو لنڈ کھلا کر پرہیز کھولے اور نقش پلانے کا اور بازو پر باندھنے کا اور کمر میں باندھنے کا یہ ہے سچے دل سے باندھے۔۔

یہ نقش بعد حیض کے تین دن مشک و زعفران کو گلاب میں حل کر کے لکھے اور پانی میں دھو کر پلاوے اور ایک موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے حمل ہووے اور اگر بغیر اسموں کے مشک زعفران اور گلاب سے لکھ کر پلاوے اللہ کے حکم سے حمل ٹھہرے دونوں تعویذ ایک ہی خاصیت اور ایک ہی حکم رکھتے ہیں آزمائے ہوئے ہیں۔ نقش یہ ہے۔۔۔

۷۸۶

| ۱۳۱۴ | ۱۳۰۵ | ۱۳۱۰ |
|---|---|---|
| ۱۳۰۷ | ۱۳۰۹ | ۱۳۱۱ |
| ۱۳۰۸ | ۱۳۱۳ | ۱۳۰۶ |



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

۷۸۶

| یا قیوم ۲۷۳۵ | یا حی ۲۷۳۸ | یا مصور ۲۷۴۱ | یا حافظ ۲۷۲۸ |
|---|---|---|---|
| یا حافظ ۲۷۴۰ | یا مصور ۲۷۲۹ | یا حی ۲۷۳۴ | یا قیوم ۲۷۳۹ |
| یا حی ۲۷۳۰ | یا قیوم ۲۷۴۳ | یا حافظ ۲۷۳۶ | یا مصور ۲۷۳۳ |
| یا مصور ۲۷۳۷ | یا حافظ ۲۷۳۲ | یا قیوم ۲۷۳۱ | یا حی ۲۷۴۲ |

اگر اس تین خانہ کے نقش کو مشک و زعفران اور گلاب سے لکھ کر اور پانی میں دھو کر اکتالیس دن پلادیں ضرور حمل قرار پاوے مگر اس عرصہ میں پرہیز جلالی ضرور ہے۔

## حمل قائم رہے

حمل ٹھہرنے اور اسقاط نہ ہونے دینے کے واسطے اس طریقے سے نیلے سوت کا گنڈا بناوے اور اس میں مہینہ کی باقی تاریخوں کے موافق گرہ دیوے یعنی جس تاریخ کو گنڈہ بناوے تو اس تاریخ سے باقی رہی ہوئی تاریخوں کے بہر بہر گرہ دیوے۔ مثلاً دس تاریخ کو گنڈہ بناوے تو نو روز نکال کر ۲۱ گرہ قائم کرے اور اکیس ہی تار پیشانی کے بال جمنے کی جگہ سے بائیں پاؤں کے انگوٹھے تک عورت کے ناپ لیوے اور تب گرہ لگاوے اور ہر گرہ پر آیۃ الکرسی ایک ایک دفعہ با وضو پڑھ کر گنڈہ پر دم کر کے گرہ لگاوے اور گرہ لگاتے وقت یہ کہے۔ الٰہی قرآن شریف کی آیۃ الکرسی کی برکت سے فلاں بنت فلاں کو لڑکے کا حمل قرار پاوے اور جو بلا کہ فلاں عورت پر ہے دفع ہووے اور لڑکا عمر والا آیۃ الکرسی اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ کی برکت سے پیدا ہووے اور نہ مرے کسی بلاؤں میں اور وقت گنڈہ بنانے کے عورت

۷۸۶

| ۶۳۱۷ | ۶۳۱۰ | ۶۳۱۵ |
|---|---|---|
| ۶۳۱۲ | ۶۳۱۴ | ۶۳۱۶ |
| ۶۳۱۳ | ۶۲۱۸ | ۶۳۱۱ |

کے وارث سے شیرینی منگاکر باقاعدہ فاتحہ دلادیں آخیر میں ثواب سورہ فاتحہ اور سورہ اخلاص اور درود شریف اور ثواب دودھ اور پھولوں اور عطر کا فرشتوں اور ہر حرف آیتہ الکرسی کے موکلوں ارواحوں کو اور مردان غیب کی ارواحوں کو پہنچاوے اور یہ گنڈہ بنانے کے وقت پیٹھ رجال الغیب کی طرف کر کے اچھی ساعت میں عمل کرے اور لوبان کی دھونی دیکر اسی وقت کمر سے باندھ دیا جاوے اور نہانے وقت اس گنڈہ کو نہ کھولے اگر مسلمان عورت کے واسطے گنڈہ بناوے تو کہہ دے کہ جس وقت جاپے کا درد شروع ہو اور بچہ پیدا ہونے لگے اس وقت کوئی عورت باوضو اس گنڈے کو کمر سے کھولے اور حفاظت سے رکھ لے جب بچہ کو نہلالیا جاوے پہلے قاعدہ کے موافق فاتحہ دے اور لوبان کی دھونی دے کر بچے کے گلے میں باندھ دے اگر ڈورہ گل کر ٹوٹ جاوے تو بطور تعویذ چاندی کے تعویذ میں رکھ کر گلے میں ڈال دے اور بارہ برس کی عمر تک رکھے بعد بارہ برس کے پہلے قاعدہ کے بموجب فاتحہ شیرینی اور کھانے پر کر کے حسب مقدور کھانا فقیروں کو للّٰہ کھلا کر گنڈہ لوبان دے کر کسی میٹھے میوہ کے ہرے درخت کے نیچے دفن کر دے یہ عمل بہت آزمایا ہوا ہے لیکن شرائط کے موافق عمل کیا جائے ایک بال برابر بھی فرق نہ ہونے دے اور سچے دل سے عمل کرنے والا یہ عمل ضرور کرے اگر ہندو عورت کے واسطے عمل کیا جاوے تو ایک عورت غسل کر کے ہاتھ منہ دھو کے پاک صاف ہاتھوں سے گنڈہ کھولے اور بموجب اوپر لکھے ہوئے کے عمل کرے۔

## ہنومان کا فلیتہ

یہ نقش فلیتہ افسوں عمل ہنومان اور تینتیس کروڑ دیوتاؤں کا زمانہ آدم علیہ السلام سے پیدائش اس کی آگ سے ہوئی تھی اور ہندو اس کو برہما کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے پیدا کئے جن بنی جان میں سے ہنومان بہت زبردست ہے فلیتہ اس کا یہ ہے۔



حاضر شود ہر چہ آسیب جن و پری دیو بھوت چڑیل خبیث و سحر جادو و ہر بلائیکہ در وجود فلاں ابن فلاں مسلط شدہ است فاکنار سید ہر دو مزاحمت میرسانندیا ہنومان از برائے شداشیو جہادیو دریں فلیتہ چراغ حاضر شدہ بند نمودہ بسوزاند سوختہ گرداند و از و دفع شود۔

یااسرافیل ۷۸۶ یاکلکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲۰۱ | ۹۲۱۴ | ۹۲۱۱ | ۹۳۰۸ |
| ۹۲۱۲ | ۹۳۰۷ | ۹۳۰۲ | ۹۳۱۳ |
| ۹۲۰۶ | ۹۲۰۹ | ۹۲۱۶ | ۹۳۰۳ |
| ۹۳۱۵ | ۹۳۰۴ | ۹۳۰۵ | ۹۳۱۰ |

## ہنومان کا منتر

یہ افسوں منتر ہنومان کا یاطاطائیل یاھنومان یالالائیل بحق العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا۔

ہے سات منگل نئے مہینے کے شروع منگل سے اس طرح کرے دن چھپنے کے بعد غسل کرے اور کپڑے دھو کر پہنے اور گھر میں یا جہاں چاہے علیحدہ بیٹھ کر چاہے اپنے ہاتھ سے یا دوسرے کے ہاتھ سے جس کو نہلا گیا ہو مٹی اور کنوئیں کے پانی سے ڈھائی بالشت زمین کو چوکور لیپ لے اور اس پر چار لکیر سیندور سے کھینچ کر دو پان دو سپاری دو جائیفل اور ایک روٹ سوا سیر کا جس میں آٹا گیہوں کا آدھ سیر گڑ عمدہ آدھ سیر گھی پاؤ سیر چاہے اپنے ہاتھ سے پکایا ہو۔ یا اگر خدمت گار وغیرہ سے پکوانا ہو تو غسل کرا کے پکوائے۔ اور ایک لنگوٹ بہت سُرخ کھاروے کا چار گرہ اور چار لڈو بھی رکھے اور ایک نیا چراغ گھی کا اُس میں روئی کی بتی ڈال کر روشن کرے اور گھی علیحدہ پیتل کے برتن میں یا مٹی کے برتن میں رکھے اور چمچی پیتل کی اور لاچاری کو لوہے کی اُس گھی میں ڈالے اور دو انگارے اوپلے کے چراغ کے سامنے چار انگل کے فاصلہ پر رکھے اور اکتالیس بار منتر ہنومان کو دل سے پڑھنے لگے اور پڑھنے میں چمچی سے گھی لے لے کر اُپلے کے انگاروں پر ڈالتا جاوے۔ دھوپ کی خوشبو پہلے سلگائی گئی ہو جب کہ لو آگ جس کو ہندو جوت کہتے ہیں دکھائی دیوے

دھوپ اور گھی اُس پر ڈالا جاوے اور ایک دو تین بار ٹکڑا تھوڑا سا اُس روٹ میں سے جوت میں ڈالیں اور تھوڑا لڈو شیرینی بھی ڈالیں کہ جل جاوے۔ پھر لنگوٹ کے کچھ تار ڈالیں۔ اس کے بعد دو دفعہ آدھا پان ڈالیں۔ پھر دو دفعہ تھوڑی سپاری ڈالیں۔ پھر دو دفعہ تھوڑا جائپھل ڈالیں اور پھول بھی ڈالیں اور دھوپ اور گھی ڈالتے رہیں جب تک کہ پڑھنے سے فرصت پاویں پھر ہاتھ پر قول یعنی بچن الیشر مہادیو گورا پارتی اور رام لچھمن اور برہما اور مہادیو کا اس طرح لیوے۔ جس وقت تجھ کو اپنے کام کے واسطے یاد کروں حاضر ہو حاضر ہو قول لے کر رخصت کر دے اور عمل سے فرصت پا کر اپنے کاروبار میں لگے جس وقت کوئی مشکل آ پڑے۔ اسی ہی قاعدے سے کر لکھا گیا ہے بغیر حاضرات کام لیوے اور اسی پر قیاس کر لے اور ہر سال تین دفعہ دیوالی، دسہرہ۔ ہولی کی راتوں میں بھی قاعدہ برتا جاوے باقی کچھ نہیں ہے جس دن عمل کرے اس دن رات میں گوشت نہ کھاوے۔ اگر کھا لیا ہو تو غسل کر لیوے یہ عمل بہت مرتبہ آزمایا ہوا ہے منتر ہنومان یہ ہے۔ ستی کا ساتر اسا گرو برہمن کے داسنا ہاتھ لگیا بید کی کدھی جنیو سیتا سب دیوتاؤں کی بھانجی سب دیوتاؤں کی ماں سب دیوتاؤں کی لائی باندھ ستیا رام لچھمن تم سے وسیلہ تجھے دیکھ مستک بھی دھیلی کوپ چھڑی ہنونت بیر سمندر سار سے بندھی من میں کری دسنگ سنگ گدھ لنکا توڑے بید ملکار ہنومان نو کو راجا مچندر کی آن کہا کنچھ نچھ کی سایا سوا سیر کا روٹ لنگوٹ ہنومان جی کو چڑھایا پان سپاری جائپھل دھوری پو جا فول تم سنو کال کی دیوتا ہو تم سنو کا لکی دیو ہو تم اپنی پو جا لیجے ماہرا کا رج کیجے بھاج بھاج ڈنکنی سنکنی آئی گورہ گورکھ ناتھ میں سے پوز جی ناتھ بھی اجالی گھٹ پنڈ کی آپ رہی رکھوالی پنڈ سوئیں آپ جائیں مہاراج کھیلیہ کی بات کرو گی ماتا انجنے کا جیر پھاڑ لنگوٹ کر دگے ست نام آدیس آدتی گورو کو یا ہنومان بیروں کی طفیل الیشر مہادیو گورا پارتی حاضر ہو حاضر ہو حاضر ہو



نقطہ یہ نقش کاغذ پر پہلے سے لکھے اور اس کا فلیتہ بنا کر کڑوے تیل میں پڑھتے وقت جلاوے۔

اگر ایسا اتفاق ہو کہ فرقہ مخالف یعنی جن و پری دیو ساحر وغیرہ حاضرات دیکھنے والے کی آنکھ بند کر دیں کہ اس کو نظر نہ آوے تو بڑی قباحت ہے اس کی آنکھوں پر دم کریں یا سرمہ کی سلائی پر دم کر کے سلائی کو دو مرتبہ آنکھ میں پھیریں۔ یا پھول پر دم کر کے پھول کی طرف سے آنکھوں میں سلائی کی طرح پھیریں ان

سوہا

| ۹۹۰۸ | ۹۹۱۱ | ۹۹۱۴ | ۹۹۰۱ |
|---|---|---|---|
| ۹۹۱۳ | ۹۹۰۲ | ۹۹۰۷ | ۹۹۱۲ |
| ۹۹۰۳ | ۹۹۱۶ | ۹۹۰۹ | ۹۹۰۶ |
| ۹۹۱۰ | ۹۹۰۵ | ۹۹۰۴ | ۹۹۱۵ |

اسماء الٰہی کی برکت سے آنکھیں کھل جائیں گے اور نظر آنے لگ جائے گا۔ اگر بر تقدیر آنکھ نہ کھلے تو موکلوں کے وکیل (حاضرات دیکھنے والے) سے کہلوائے کہ موکلوں سے یوں کہو کہ تم اپنے علم سے حاضرات دیکھنے والے کی نظر کھولو اسم اعظم پڑھ کر آنکھوں پر دم کرو کہ نظر کھل جاوے۔ اور وکیل حاضرات دیکھنے والے کی بات کا جو کچھ کہے جواب دو اور کام کرو اگر اس سے حاضرات نہ کھلے اور موکل نظر نہ آئیں تو جاننا چاہیے کہ اس شہر یا قصبہ یا گاؤں میں کوئی بزرگ یا شہید صاحب ولایت ہیں ان کے مکان یا خانقاہ میں حاضر ہو کر شیرینی پر فاتحہ پہنچا کر ان کی روح پاک سے مدد چاہے کہ آنجناب کی مدد سے حاضرات کھل جاوے انشاء اللہ تعالیٰ ان کی مدد سے اچھی طرح حاضرات کھل کر موکل نظر آئیں گے اور جس کسی کو بلائیں گے وہ حاضر ہوں گے اُس وقت موکلوں اور بادشاہ سے کہے کہ میں فلاں جگہ حاضرات کرتا ہوں اور فرقہ مخالف جن و پری و دیو بھوت و خبیث وغیرہ آسیب کی طرف سے کہ جس کا علاج ہے کوئی بڑی طرح مع سمیت میدان حاضرات میں مقابل ہو کر تمہارا راستہ روکتا ہے اور غلبہ کرتا ہے

ان ملعونوں پر قول خدا و رسول کا توریت انجیل کا اور زبور اور فرقان کا اور قول سلیمان بن داؤد علیہما السلام کا اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا اور حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین شہید کربلا کا اور قول حضرت غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مجھے دو اور تم سب اس وقت فرقہ مخالف سے کہ تمہارے مخالف ہو دیں جنگ و جدال کرتے ہوئے میدان حاضرات میں آ و ۔ اور وکیل کو اور مجھ کو دیکھو اور تم حاضر ہو اسے موکلوں وکیل کی آنکھوں پر اپنے علم سے ایسا کرو کہ کوئی جن و دیو پری بھوت وغیرہ اس کی نظر کو بند نہ کر سکے اور حاضرات میں اس کی نظر ہمیشہ کھلی رہے اور جس وقت حاضرات ہووے میدان حاضرات جلد کشادہ ہووے میدان حاضرات جلد کشادہ ہووے اور تم اے موکلو جلد جلد نظر آؤ گے۔ اس طریقہ پر قول و قرار سے کر رخصت کر دے۔

اے بھائی حاضرات میں بہت کہا سنی اور مبالغہ اور حجت ہے اور علم وہ عمل عامل کی بھی شرط ہے اور تحقیقات اپنے پرائے کی اور تدبیر کرنا ہے کہ حاضرات جبکہ وکیل بٹھا کر کریں وقوف بھی ہوشیاری چاہیئے دنیا میں عمل حاضرات اکثر کرامت ہے۔

نظر کھولنے والے اسماء یہ ہیں۔ منقوش ۔ مہوش ۔ خرش ۔ خروش ۔ فردوش یہ نقش حفاظت جن و انس بھوت چڑیل وغیرہ موم جامہ کر کے کپڑے میں سی کر یا بازو پر باندھے ۔

## نقش سورۂ مزمل

یہ نقش سورہ مزمل شریف کا ۔ کیسا ہی شدید اثر جن و پری آسیب کے لیے کیا جاتا ہے

٧٨٦

| ٢٢٦٠١ | ٢٢٦١٤ | ٢٢٦١١ | ٢٢٦٠٨ |
|---|---|---|---|
| ٢٢٦١٢ | ٢٢٦٠٧ | ٢٢٦٠٢ | ٣٢٦١٣ |
| ٢٢٦٠٦ | ٢٢٦٠٩ | ٦٢٦١٦ | ٢٢٦٠٣ |
| ٢٢٦١٥ | ٢٢٦٠٤ | ٢٢٦٠٥ | ٢٢٦١٠ |



جادو سحر نذر گذر سے مریض صحت پاتا صبح شام سفید چینی کی رکابی پر لکھ کر اور پانی سے دھو کر پلا دیں اور ایک اور کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے عمدہ کپڑے میں سی کر چاندی کے تعویذ میں رکھ کر اگر عورت ہو تو گلے میں اور مرد کے بازو پر باندھیں۔ تعویذ یہ ہے:

٧٨٦

| ٢١١٢٤ | ٢١١٤٦ | ٢١١٤٣ | ٢١١٤٠ |
|---|---|---|---|
| ٢١١٤٤ | ٢١١٣٩ | ٢١١٤٢ | ٢١١٤٥ |
| ٢١١٣٨ | ٢١١٤١ | ٢١١٤٨ | ٢١١٣٥ |
| ٢١١٤٧ | ٢١١٣٦ | ٢١١٣٧ | ٢١١٤٢ |

یہ نقش قرآن شریف کی آیۃ الکرسی کا ہے۔ خواب میں ڈرنے اور تمام بلاؤں سے حفاظت میں رہنے اور ہر قسم کی آفتوں آسیبوں اور جادوؤں سے بچے رہنے کے واسطے عورت کے گلے میں اور بچے اور مرد کے بازو پر باندھیں۔ ۔۔۔۔۔

٧٨٦

## زبردست عمل

یہ عمل عورتوں کی استحاضہ

| ٣٦٦٤ | ٣٦٧٧ | ٣٦٧٤ | ٣٦٧١ |
|---|---|---|---|
| ٣٦٧٥ | ٣٦٧٠ | ٣٦٦٥ | ٣٦٧٦ |
| ٣٦٦٩ | ٣٦٧٢ | ٣٦٧٩ | ٣٦٦٦ |
| ٣٦٧٨ | ٣٦٦٧ | ٣٦٦٨ | ٣٦٧٣ |

کی بیماری کا ہے اور اس کی تین قسم ہیں بعض عورتیں فاحشہ ہوتی ہیں جیسے رنڈی کنجری کہ کوئی ان پر دشمنی سے جادو کر کے خون حیض جاری کر دیوے جس کو ہندی میں پیر جاری ہونا کہتے ہیں اور بعض کو خلل آسیب ناپاک سے ہوتا ہے اور بعض کو بچہ جننے کے بعد بیماری کی وجہ سے خون نفاس کا بند نہیں ہوتا اکثر عورتیں اس میں مر جاتی ہیں یہ نقش صبح و شام پانی میں دھو کر کوئی دوسری عورت پلاوے اور ایک موم جامہ کر کے سرخ یا سفید کپڑے میں سی کر کمر میں باندھی کہ ناف پر قائم رہے بدھ کے دن عطارد کی ساعت میں سانس روک کر چاہیے پینے کو چاہیے باندھنے کو لکھے ۔ اگر جادو آسیب کا خلل ہووے اور علاج بھی کرے فلیتہ میں بھی جلاوے دوسرے دھونی کا نقش جلا کر تمام بدن میں

دھونی دے فلیتہ ہاتھ میں روشن کرے تعویذ پہننے کا یہ ہے :

یہ تعویذ کمر میں باندھے :

۷۸۶

| ۳۰۰ | ۲۹۹ | ۳۰۴ |
|---|---|---|
| ۳۰۵ | ۳۰۱ | ۲۹۷ |
| ۲۹۸ | ۳۰۳ | ۳۰۲ |

یاعطرائیل یااسرافیل

۷۸۶

| ۳۰۰ | ۲۹۹ | ۳۰۴ |
|---|---|---|
| ۳۰۵ | ۳۰۱ | ۲۹۷ |
| ۲۹۸ | ۳۰۳ | ۳۰۲ |

بحق قبضک یاقابض

یاقابض بحق

بسم اللہ

یاجبرائیل یاعطفائیل

بحق یاقابض خون آمدن ابن فلاں بند شود من قَبْضِكَ یَاقَابِضُ بستم بستم

لیکن سانس بند کرکے لکھے یعنی لکھتے وقت کسی سے بات نہ کرے ۔

## دشمن کو نقصان پہنچے

یہ نقش طلسم واسطے خراب کرنے اور ذلت پہنچانے دشمن کے ہے مریخ یا زحل کی گھڑی میں لکھے اور دشمن کے بائیں پاؤں کے نیچے کی خاک نقش پر ڈال کر ہر روز گھڑی گھڑی میں تینتیس ضرب جوتہ کے یا بے تعداد دشمن کا نام لے کر اس نقش پر مارتا رہے ایک ہفتہ میں ظاہر ہو جائے گا۔ یہ عمل ہفتہ یا منگل کے روز کرے ۔ یہ عمل چاند کے آخیر مہینے میں کرے بہت آزمایا ہوا ہے دونوں سرے برابر اور دونوں طرف حوت کی شکل کا خط ہے برابر رہے ۔

نقش یہ ہے

ط ط ط ط

۱۲ ک

۱۵

ع ۳۰ ۴

۷ ع ع ۴۰

۷ ع ۴۰۰



## سریع الاثر عزیمت

یہ عزیمت جنوں اور نصرانیوں اور شیطانوں عیسٰی روح اللہ کے نواحقوں کی ہے اور اس عزیمت میں چار بادشاہ جن اور نصاریٰ کے دونوں نقشوں میں خانہ والے اور چار خانہ والے میں ہے اہل اسلام اور کافر وغیرہ جس کو عامل بلائے گا وہ حاضر ہوگا اور چار خانہ والا نقش حُبّ یا بغض یا حاضرات نقش میں کرنے کو اور آسیب سحر اور جادو کے واسطے ہے۔ تینوں نقش کا فلیتہ بنا دے فلیتہ چاہے چار خانہ والا یا تین خانہ والا بیمار کے سامنے فلیتہ کے نیچے یہ عبارت سوختن اسیب سحر جادو لکھے اور تسخیر یا حب یا بغض کے واسطے لکھے تو نقش کی پشت پر المسخر یا الحب یا البغض فلان علی بغض فلان ابن فلاں گرداند لکھے اور فلیتہ کر کے چراغ میں روشن کرے اور ایک نقش لکھے انڈے کے اندر زردی سفید نکال کر اور تعویذ کو لپیٹ کر اس میں اس کا منہ اسی انڈے کے چھلکے کے ٹکڑے سے جو منہ کرنے میں نکلا تھا بند کر کے ملتانی مٹی سے بند کر دے اور اگر کسی طرح کوئی رومال کا کپڑا سوتی یا موادھوبی وغیرہ سے اس کا مل جائے تو بہت بہتر ہے ورنہ دوسرے کپڑے میں لپیٹ دے اور لپیٹتے وقت عزیمت عیسائی اس شخص کے اور اپنے نام سے پڑھ کر دم کرے اور اس انڈے کو کسی طرح سر یا داہنے ہاتھ کی طرف نصاریٰ کی قبر کے کر بڑی اور اچھی قبر ہو دفن کرے اور فلیتہ رات کو جلاوے اور اس کے روبرو طالب اور مطلوب کے نام سے اکتالیس بار عزیمت پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ یہ عمل اگر بادشاہ نصاریٰ کے واسطے کیا جاوے گا تو مسخر ہوگا یہ عزیمت اور تینوں نقش چار خانہ اور تین خانہ والے فقیر حقیر نے بقاعدہ علم تکسیر سید شمس الحق قادری دہلوی نے برادر دینی کو اجازت دی ہے کہ اپنے اور دوسروں کے کام میں شرع شریف کے موافق لاویں اور فقیر کو دعائے خیر سے یاد رکھیں۔ عَزَّمْتُ کَا قَسَمْتُ عَلَیْکُمْ

یَا اِسْرَافِیْلُ یَا ھُوْلَدِیْلُ یَا حَرُوْزَائِیْلُ یَا اَھْجَمَائِیْلُ یَا اَرَائِیْلُ یَا اَبْیَلُ
یَا بَائِیْلُ یَا تَنْکَفِیْلُ یَا طَاطَائِیْلُ اُحْضَرُوْا اَلْمُسَخَّرَاتِ وَالْحَاضِرَاتِ اِنْ
کُنْتُمْ نَصْرَانِیًّا بِحَقِّ اِنْجِیْلِ عِیْسٰی وَمَا اُنْزِلَ عَلٰی عِیْسٰی رُوْحُ اللہِ بْنِ
مَرْیَمَ رَضِیَ اللہ بحق یَنْطُوْسِ پِلَہ طُوْسِ یَا مُوَکِّلِیْنَ مَعَ لَوَا حِقِہٖ عِیْسٰی رُوْحُ
اللہ زود حاضر شو۔ حاضر شود۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹۷۲ | ۲۹۶۵ | ۲۹۷۰ |
| ۲۹۶۷ | ۲۹۶۹ | ۲۹۷۱ |
| ۲۹۶۸ | ۲۹۷۳ | ۲۹۶۶ |

یہ نقش معہ چار موکل اور تین
بادشاہ نصاریٰ معہ عزیمت نصرانیوں
کے ہے۔ یہ نقش معہ چار موکل اور عزیمت کے ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۸۶ | ۱۵۷۹ | ۱۵۸۴ |
| ۱۵۸۱ | ۱۵۸۳ | ۱۵۸۵ |
| ۱۵۸۲ | ۱۵۸۷ | ۱۵۸۰ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۹۱۰ | ۱۲۹۰۳ | ۱۲۹۰۸ |
| ۱۲۹۰۵ | ۱۲۹۰۷ | ۱۲۹۰۹ |
| ۱۲۹۰۶ | ۱۲۹۱۱ | ۱۲۹۰۴ |

اس مثلث میں تو موکل علوی اور چہار بادشاہ نصاریٰ اور عزیمت نصرانیوں کی اور جب بادشاہ کافروں اور مسلمانوں اور پریوں اور جنوں اور دیووں اور خبیثوں اور نصرانیوں اور یہودیوں کے ہیں یہ دونوں مثلث اور مربع تمام کاموں میں آئیں گے اور ان دونوں نقشوں میں غور کرنا چاہیے اور وکیل کے ہاتھ میں سیاہی عطر میں ملا کر ملا جاوے اور لڑکا یا عورت اس میں نظر کرے یعنی دیکھے اور عامل چاہے عمل عزیمت نصرانی پڑھے یا کوئی دوسری عزیمت پڑھے تو موکل لباس انگریزی میں ننگی تلوار لئے ہوئے نظر آئیں گے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۶۸ | ۷۶۱ | ۷۶۶ |
| ۷۶۳ | ۷۶۵ | ۷۶۷ |
| ۷۶۴ | ۷۶۹ | ۷۶۲ |



نقش مثلث یہ ہے...

| یااھجمائیل | ۷۸۶ | یاہولدئیل |
|---|---|---|
| ۳۶۰۸ | ۳۶۰۱ | ۳۶۰۶ |
| ۳۶۰۳ | ۳۶۰۵ | ۳۶۰۷ |
| ۳۶۰۴ | ۳۶۰۹ | ۳۶۰۲ |

یااسرائیل بحق یاھی    یاارائیل

نقش مربع یہ ہے

یااسرائیل    یاکلکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۰۸ | ۱۳۱۱ | ۱۳۱۴ | ۱۳۰۱ |
| ۱۳۱۳ | ۱۳۰۲ | ۱۳۰۷ | ۱۳۱۲ |
| ۱۳۰۳ | ۱۳۱۶ | ۱۳۰۹ | ۱۳۰۶ |
| ۱۳۱۰ | ۱۳۰۵ | ۱۳۰۴ | ۱۳۱۵ |

یاطاطائیل    بحق العجل    یالالائیل

العجل العجل الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا

اگر فلیتہ لکھے تو اس طرح لکھے    العجل العجل الساعۃ الساعۃ الوحا

یااسرائیل یاکلکائیل ۷۸۶ یاطاطائیل بحق العجل الوحا الوحا موختم جملہ دکوان پریاں جنال بھوتاں چڑیلاں خبیثاں سحر جادو وہر بلائیکہ در وجود فلاں ابن فلاں مسلط شدہ است وآزار میدہد و مزاحمت میرساند موکلاں سفید پوش از برائے خدا ورسول بحق سلیمان

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۰۸ | ۱۳۱۱ | ۱۳۱۴ | ۱۳۰۱ |
| ۱۳۱۳ | ۱۳۰۲ | ۱۳۰۷ | ۱۳۱۲ |
| ۱۳۰۳ | ۱۳۱۶ | ۱۳۰۹ | ۱۳۰۶ |
| ۱۳۱۰ | ۱۳۰۵ | ۱۳۰۴ | ۱۳۱۵ |

بن داؤد علیہما السلام وبحق عیسٰی روح اللہ یا بادشاہ فرقوش ہمہ ملعونان را با بجولاں گرفتار کردہ بسوزانند وبسوزند وسوختہ گردد ودفع شود بحق یا بدوح یا بدوح یا بدوح یا بدوح۔ یا بدوح ۔

## بخار کا فوری علاج

جاڑہ بخار دفع کرنے کے واسطے یہ تعویذ کاغذ پر لکھ کر صبح وشام پلادیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۳ | ۸ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۲ | ۷ | ۶ |

## آسیب دور ہو

واسطے دفع کرنے آسیب اور مسان اور سحر جادو یہ دونوں تعویذ صبح وشام پلادیں تعویذ بدوح کے یہ ہیں :

(۱) صبح ۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

(۲) صبح ۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۲ | ۸ |
| ۴ | ۵ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

یہ سلیمانی حصار بہت زبردست ہے سب قسم کا آسیب اس میں قید ہوتا ہے جس گھر میں آسیب ہووے اُس کے چاروں کونوں میں ایک ایک میخ لوہے کی یعنی ہیلی دار کیلوں پر تین تین بار چاروں قل اور تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور بعد نماز مغرب گاڑدے اور گنڈہ واسطے بند ہونے خون حیض کے اور قائم رہنے حمل اُس حاملہ کے اسقاط ہو جاتا ہو۔ تو اس طرح بنادے کہ ایک تار سوت سُرخ کا بائیں پاؤں کے انگوٹھے سے پیشانی کے بال جمنے کی جگہ تک ناپ کر سات تار کا ڈورہ بنا لیوے اور ایک ایک گرہ پر ایک بار حصار سلیمانی پڑھ کر دم کرے اور تین تین بار چاروں قل اور ایک بار آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور سات گرہ کا گنڈہ بنا وے اور کمر میں باندھے حصار



معظم ومکرم یہ ہے۔ عَقَدُ ثُمَّ عَقَدُ ثُمَّ عَقَدُ ثُمَّ اُقْرُوْشٍ اُقْرُوْشٍ فَرْقُوْشٍ فَرْقُوْشٍ فَرْقُوْش فَقَايِلٍ مَرْقُوْشٍ مَرْقُوْشٍ مَرْقُوْشٍ جلستا جلستا جلستا جلسنتک بقیودا بحق سلیمان بن داؤد اسے بلا بند شو یا بصد بند آہنی گرفتار شو۔

## ادائیگی قرض کے لیے

قرض ادا ہونے کے واسطے پیر یا جمعرات کے دن چاند کے چڑھاؤ میں فجر کی نماز کے بعد اول روز غسل کر کے دوگانہ نفل قضا رحاجت ادا کر کے ایک سو ایک دفعہ درود شریف غوثیہ نیچے لکھا پڑھ کر آیۃ مکرم وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ آخر لفظ قَدْرًا ایک سو اٹھ دفعہ پڑھ کر دعا کرے اور دوسرے روز اسی وقت آیۃ شریف کو بلا غسل اور دوگانہ اور درود شریف کے اسی قدر پڑھے اور انتالیس روز تک اسی طرح کرے چالیسویں روز غسل کرے اور دوگانہ پڑھے اور درود شریف سو مرتبہ پڑھ کر آیۃ مکرم ایک سو اٹھہتر دفعہ پڑھ کے اپنی حاجت کی دعا کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دعا قبول ہو کر قرض ادا ہو جائے گا۔ اگر پہلے چلہ میں نہ ہووے تو دوسرا چلہ دوسرے دن سے شروع کر کے اسی طریقہ سے پورا کرے۔ یعنی پہلا چلہ پیر کے دن سے شروع کیا تھا تو دوسرا چلہ جمعرات سے شروع کرے اگر دوسرے چلہ میں بھی حاجت پوری نہ ہووے تو تیسرا چلہ تیسری مرتبہ شروع کرے اسی طریقہ سے پورا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تیسرے چلہ میں ضرور قرض ادا ہو جائے گا آزمایا ہوا ہے ہلرا بیگ۔ جب بیگ چھری بیگ میدانی چوغانی لال خان درباری ستر سے بلا بچہ سے ماری ڈبر کابل سے رہیناڈھول کی دھمکی سے چلی رہینان ماری کتھ کہن لال گرو کا نمک حلال کریں ٹھوکر ماریں دھرتی پچھاڑیں سو اسہن سرمن کی غنا چڑونی ویں دیکھو رہینا کہاں کو چلی چھائی کو بائی کو جن کو بھوت کو چڑیل کو سہرنی کی مسان کو خبیث کو ڈشٹ کو مشٹ

کودانہ کو ہتو تاڑی بہتر کوٹھے سے باندھ کر لادیں لات پر لات ٹکر پر ٹکا سر کھلاویں ٹکہ بلائیں باندھ باندھ کر زنجیروں سے سنگ اپنے لے جائیں جلاکر بہت منت راکھ کر ڈالیں قسم ہے تمہیں خدا کی اور خدا کے رسول کی قسم ہے تم کو خواجہ معین الدین چشتیؒ کی بحق کلمۂ پاک لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ بالال بیگ معہ افواج زود حاضر شو فقط مروئی کی بتی بنا کر تین دفعہ پڑھ کر اس پر دم کرے اور خبیثوں اور ناپاکو کے لیے روشن کرے دفع ہوں اور زچہ کے واسطے جلانا بہتر ہے۔

درود شریف غوثیہ یہ ہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ روزانہ تعداد مقرر کرکے پڑھے ہر ایک دکھ درد اور جادو سحر جن بھوت اور مسان وغیرہ کے اثر سے محفوظ ہے اور اگر کسی کو یہ شکایات ہوں تو رفع ہو جاویں۔

## دوسرے تجربہ کاروں کا تجربہ

آسیب کا بلانا منظور ہو اور اس سے۔ بیماری وغیرہ کے متعلق دریافت کرنا ہو تو یہ ترکیب کی جائے۔

## فوراً حاضر ہو کر جو کچھ پوچھا جائے گا بتائے گا

عامل جب ایسی حاضرات کا ارادہ کرے تو اس کو پہلے اپنی حفاظت کر لینی چاہیے تاکہ کوئی شریر النفس جن بھوت عامل کو نقصان نہ پہنچائے یعنی عمل کرنے سے پہلے یہ سورۃ و آیۃ قرآن شریف پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور منہ پر اپنے دونوں ہاتھ پھیرے۔ سورہ الحمد شریف معہ بسم اللہ ایک مرتبہ اور آتیں الٓمّٓ ذٰلِکَ الْکِتٰبُ سے لیکر ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ اور آیۃ الکرسی اَللّٰہُ



لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ سے خٰلِدُوْنَ تک اور سورہ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ سے عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ تک تین تین مرتبہ پڑھے۔ ہاتھوں پر پھونک کر منہ پھیرے کوئی ایذا نہ پہنچائے۔ بلکہ وہ جن بھوت اس عامل سے ڈرنے لگے۔

جب عامل ایسے بیمار کو دیکھے تو ہول اس کو چاہیے کہ اس طریقہ سے پہنچانے تاکہ معلوم ہو جائے کہ خلل کسی دیو پری آسیب جن بھوت ہے یا کوئی بدن کے اندر بیماری ہے۔ عامل بیمار کو اپنے سامنے بٹھائے ہاتھ اس کے سامنے کو رکھے پھر ایک تختے کاغذ پر چھ دائرے ایسے کھینچے اور اس دائرے میں داہنی طرف بیماری جسمی لکھے اور بائیں طرف خلل آسیبی ایسے لکھے کہ مریض نہ دیکھے پھر نو مرتبہ یہ دعا پڑھے پھول خوشبودار یا دانہ جو یا سرسوں یا روئی کے بنولوں یا خاک پر دم کرے پڑھ لینے کے بعد ایک دفعہ دانہ یا پھول بیمار کے ہاتھ پر مارے اور وہ تختہ کاغذ اس کے سامنے کرے تاکہ وہ دیکھے ایک گھڑی بعد بیمار کا تمام بدن کپکپا جاوے گا اور لرزہ جیسا جسم میں پیدا ہوگا اور ہاتھ اوپر کو اٹھے گا اور پھر ہاتھ بائیں طرف تختہ پر پڑے تو جان لو کہ کسی جن بھوت وغیرہ کا اثر ہے اور اگر ایک گھڑی تک بدن میں بھاری پن نہ معلوم ہو تو جان لو کہ بدن کے اندر بیماری ہے کسی حکیم سے علاج کرایا جائے

بیماری جسمی
خلل آسیبی

دعا یہ ہے۔

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ بِمَا عَزَمَ بِهٖ سُلَيْمَانَ وَاِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمَانَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ رَبُطًا رَبُطًا بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ جُيُوْشَ مَرْبُوْشَ اٰرَاُرْسَ جَيُوْسٍ سَلْمُوْسٍ سَلْمُوْسٍ سَلْمُوْسٍ مَرْطُوْسٍ مَرْطُوْسٍ بِحَقِّ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ ۔

— ٥ —

